# غیر مقلدین کو دعوتِ انصاف

جلد چہارم

محمد نعیم اللہ خاں قادری

فیضانِ مدینہ پبلیکیشنز

کاموکی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# غیر مقلدین کو دعوتِ انصاف

جلد چہارم


مرتبہ : محمد نعیم اللہ خاں قادری
بی ایس سی، بی ایڈ
ایم اے اردو، پنجابی، تاریخ



ناشر: فیضان مدینہ پبلیکیشنز جامع مسجد عمر روڈ کامونکی

جملہ حقوق محفوظ ہیں

نام کتاب ـــــــ غیر مقلدین کو دعوت انصاف

مرتبہ ـــــــ محمد نعیم اللہ خاں قادری

بی ایس سی۔ بی ایڈ
ایم اے اردو۔ پنجابی۔ تاریخ

ناشر ـــــــ فیضان مدینہ پبلیکیشنز کاموکے

صفحات ـــــــ 1136

بار اول ـــــــ جنوری ۲۰۰۴ء

ہدیہ ـــــــ [illegible] روپے

ملنے کے پتے :

- ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور 72250885 ☎ 7247350
- ضیاء القرآن پبلیکیشنز کراچی 2210212 ☎ 021-2630411
- شبیر برادرز لاہور ☎ 7246006 — مکتبہ جمال کرم لاہور ☎ 7324948
- فرید بک سٹال لاہور 7224899 — رضا ورائٹی لاہور — پروگریسو بکس لاہور
- مسلم کتابوی لاہور — مکتبہ نبویہ لاہور — سنی کتب خانہ لاہور
- مکتبہ قادریہ گوجرانوالہ ☎ 237699 — مکتبہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ ☎ 217986
- مکتبہ مہریہ رضویہ ڈسکہ — غوثیہ کتب خانہ گوجرانوالہ



## فہرست کتب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شرک و توحید

از حضرت مفتی اعظم ہند

علامہ شاہ محمد مظہر اللہ رحمۃ اللہ علیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ اٰلک واصحابک یا حبیب اللہ



# شرک و توحید

اَلحَمدُ لِلّٰہِ الَّذِی انزل القُراٰن وَھَدٰنا بِہٖ اِلیٰ عقائد الاِیمان واظھر ھٰذا الدِّین القَیم عَلیٰ سائر الادیان والصَّلوٰۃ والسَّلام اتمان اکملان فی کُل حین وَّان عَلیٰ سیّد الاِنس والجَان وَعلیٰ اٰلہٖ وصَحبہٖ ومن تبعَھُم باحسَان۔ امّا بَعد فاقول وباللّٰہِ التوفیق لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰہِ۔

میں نے اپنے بیان کا زیبِ عنوان کلمہ طیبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰہِ اس لئے رکھا ہے کہ عوام سامعین کو کلمہ طیبہ تو صحتِ لفظی کے ساتھ یاد ہو گیا ہے لیکن انکے باوجود بعض عوام کو یہ کہتے سُنا کہ ـــ اہل اللہ کے مزارات پر سفر کر کے جانا ـــ قبر کو بوسہ دینا ـــ اس پر چادر چڑھانا ـــ اس کے غلاف کو پکڑ کر دُعا کرنی ـــ اللہ کی جناب میں کسی کو سفارشی سمجھنا ـــ رُخصت ہوتے وقت اُلٹے پاؤں چلنا ـــ یہ سب باتیں شرک ہیں اس کے علاوہ اور بھی بکثرت ایسے اقوال ہیں جن کے بیان کے لئے زبان یاری نہیں دیتی مثلاً معاذ اللہ" اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے" ـــ بلکہ جو افعالِ رذیلہ ایک انسان کر سکتا ہے وہ افعال اللہ تعالیٰ بھی کر سکتا ہے ـــ اسی طرح حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق کہا جاتا ہے کہ جس کا نام محمد یا علی ہے وہ کسی چیز کا مختار نہیں" اور" ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی

شان کے آگے چمارسے بھی زیادہ ذلیل ہے۔[1]" یہ اقوال فاسدہ کاسدہ وہ ہیں جن کا رد قطع نظر اس کے کہ نصوصِ قطعیہ کر رہی ہیں، خود کلمۂ طیبہ بھی اس کا رد کر رہا ہے۔ اگر کلمۂ طیبہ کے صحیح طور پر معنی معلوم ہوں تو ہرگز کسی مسلمان سے ایسے اقوال واہیہ صادر نہیں ہو سکتے۔ اِس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ کلمۂ طیبہ کے معنی عرض کروں، جب اس کے معنی ذہن نشین ہو جائینگے تو پھر قول یا فعل پر احکامِ شرعیہ کے خلاف کوئی حکم نہ لگا سکیں گے۔

کلمۂ طیبہ کے پہلے جزو لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ میں توحید کا کامل طور پر بیان فرما دیا گیا ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ "اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے"۔ یعنی عبادت کی مستحق صرف وہی ایک ذات ہے جس کو اللہ کہتے ہیں اور اسم مُبارک اللہ اس ذاتِ اقدس کا نام ہے جسکی ذات قدیم ہے اور جو ازلی ابدی ہے یعنی ہمیشہ سے ہے، ہمیشہ رہنے والا۔ یُونہی اس کی صفاتِ کاملہ بھی قدیم ہیں اور غیر محدُود لیکن ہر صفتِ ناقصہ سے پاک و منزہ ہے کسی صفتِ ناقصہ کی اس کی قدرت کی بارگاہ میں رسائی ممکن نہیں۔ وہ اپنی ذات و صفاتِ کاملہ میں کسی کا محتاج نہیں، ہر شئے کا خالق اور ہر شئے اس کی محتاج، کلمۂ طیبہ کے اس معنی کو دل سے یقین کے ساتھ جاننے اور زبان سے اس کا اقرار کرنے کا نام توحید ہے اور اس کے خلاف اعتقاد کرنے کا نام شرک ہے۔ پس جو شخص اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کی طرح کسی دُوسرے کی ذات یا اس کی کسی صفت کو قدیم جانے "مشرک" یا کسی دُوسرے کو مستحق عبادت جانے "مشرک" یا کسی دُوسرے کو کسی شئے کا حقیقۃً خالق اور پیدا کرنیوالا جانے "مشرک"۔ اس ہی کو حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی اشعۃ اللمعات میں تحریر فرماتے ہیں:

"بالجملہ شرک سہ[۳] قسم است در وجُود[۱]، در خالقیت[۲] و در عبادت[۳]"۔

---

[1] اس قسم کے کلمات صراطِ مستقیم (مولوی سید احمد بریلوی)، تقویۃ الایمان (مولوی اسمٰعیل دہلوی)، حفظ الایمان (مولوی اشرف علی تھانوی)، براہینِ قاطعہ (مولوی خلیل احمد سہارنپوری) وغیرہ کتب میں ملاحظہ کئے جا سکتے ہیں۔ مسعود



ترجمہ: یعنی خلاصۂ کلام یہ ہے کہ شرک تین قسم کا ہے ــــ (وجُود میں یعنی غیرِ خدا کو واجب الوجُود جاننا) ــــ دُوسرے، خالقیت میں (یعنی غیرِ خدا کو کسی شئے کا حقیقۃً پیدا کرنے والا جاننا) ــــ تیسرے، عبادت میں (یعنی غیرِ خدا کی عبادت کرنا جس کو ہندی میں پُوجا کہتے ہیں یا اس کو مستحق عبادت جاننا"۔)

اب جب آپ نے توحید اور شرک کے معنی سمجھ لئے تو جس پر یہ معنی صادق آئیں گے اس کو تو بے شک "مشرک" کہیں گے۔ اس کے سوا کسی بات کو حقیقۃً شرک نہیں کہہ سکتے۔ پس جو لوگ اللہ کے عطا کئے ہُوئے کمالات اس کے بندوں کے لئے ثابت کرتے ہیں اور ان کمالات کو عطائے الٰہی جانتے ہیں وہ ہرگز مشرک نہیں۔ ہاں جو کسی کے کمال کو بے عطائے الٰہی اس کا ذاتی کمال کہے گا بیشک مشرک ہو جائے گا کہ ذاتی کمالات صرف اس ہی ذاتِ والاصفات کے ساتھ مختص ہیں۔

یہ ہے توحید اور شرک کا مختصر بیان۔ اس کو اگر آپ ذہن نشین کر لیں گے تو ہرگز مغالطہ میں نہ پڑیں گے جب کسی بات پر شرک کا شبہ ہو تو اُس پر غور فرما دیں کہ اس میں غیرِ خدا کو قدیم اور ذاتی صفات رکھنے والا جاننا یا اس کو معبُود جاننا یا اس کو خالق جاننا لازم آتا ہے یا نہیں۔ اگر ان تین باتوں میں سے کوئی بات لازم آتی ہے تو بے شک وہ بات شرک ہے اور ان میں سے ایک شئے بھی لازم نہیں آتی تو اسے ہرگز شرک نہیں کہہ سکتے۔

مولیٰ تعالیٰ نے اپنی صفات کاملہ سے اپنے بندوں کو بھی ہر ایک کی حیثیت کے موافق حصّہ عطا فرمایا ہے۔ وہ "حی" ہے، ہمیں بھی حیات عطا فرمائی ہے ــــ وہ "قادر" ہے ہمیں بھی قدرت عطا فرمائی ہے ــــ وہ "سمیع و بصیر" ہے ہمیں بھی سُننے اور دیکھنے کی قوت عطا فرمائی ہے ــــ وہ "علیم" ہے ہمیں بھی علم عطا فرمایا ہے، وہ ارادہ فرماتا ہے ہمیں بھی ارادے پر قوت عطا فرمائی ہے لیکن علیٰ حسبِ مراتب، کسی کو کم، کسی کو زائد، چنانچہ کسی کو حیات ہزار سال کی عطا فرمائی اور کسی کو دو چار سیکنڈ کی۔ کسی کو اتنی قدرت کہ پاؤ سیر کا بوجھ بھی دو قدم نہ پہنچا سکے اور آصف بن برخیا کو اتنی کہ سینکڑوں من کا تخت جو سا تویں منزل

کے اندر بلقیس نے محفوظ و مقفل کر رکھا ہو اور اس پر جنات کا پہرہ لگا دیا ہو اور جس کا عرض و طول اسی اسی گز کا ہو، حضرت آصف بن برخیا، حضرت سلیمان علیٰ نبینا و علیہ السلام کا حکم پاتے ہی پلک جھپکنے میں ان کے حضور حاضر کر دیتے ہیں اور بڑے بڑے قوی جنات منہ دیکھتے رہ جاتے ہیں۔ یہ قصہ تو بڑا طویل ہے جس کا ذکر قرآنِ کریم میں خود مولیٰ تعالیٰ نے مفصل طور پر بیان فرمایا ہے۔ مجھے تو صرف اتنا بتلانا تھا کہ مخلوق میں سے ایک کی قوت کا کیا حال ہے اور دُوسرے کی قوت کس درجہ پر پہنچی ہوئی ہے جو تحیر میں ڈالتی ہے۔ چنانچہ ارشاد ہے :-

قال الذی عنده علم من الکتاب انا اٰتیك به قبل ان یرتد الیك طرفك۔ فلما راٰه مستقرا عنده قال هذا من فضل ربی۔ (النمل: ۴۰)

"یعنی اس شخص نے عرض کیا جس کو کتابِ الٰہی کا علم حاصل تھا کہ میں آپ کے حضور اس تخت کو پلک جھپکنے سے پہلے حاضر کر دوں گا۔ پس جب حضرت نے تخت کو اپنے پاس دیکھا تو فرمایا کہ یہ میرے پروردگار کے فضل سے ہے۔"

اسی طرح دیکھنے اور سُننے کا حال ہے کہ ایک شخص پاس کے بیٹھنے والے کو نہ بخوبی دیکھ سکتا ہے نہ اُس کی سُن سکتا ہے اور دُوسرا اپنے مقام پر بیٹھا یا کھڑا مشرق سے مغرب تک بسنے والوں کی سُنتا اور ان کو دیکھتا ہے۔ چنانچہ حدیث میں آیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے استفسار پر حضرت جبریل (علیہ السلام) نے عرض کیا کہ :-

"حق تعالیٰ نے جب سے آپ کو پیدا کیا ہے ایک فرشتہ قیامت تک کیلئے متعین فرمایا ہے جس کا کام یہ ہے کہ جو اُمتی آپ پر درود پڑھے تو وہ فرشتہ کہتا ہے وَاَنْتَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ (یعنی تجھ پر بھی خدا رحمت کرے)۔"

روایت کیا اس کو طبرانی وغیرہ نے، حدیث بڑی ہے۔ میں نے صرف انہی



جملوں کے ترجمے پر اکتفا کیا جو موضع استدلال تھے۔ یونہی حضرت عزرائیل علیہ السلام کا حال ہے کہ وہ نہ تو مشرقی کو چھوڑیں نہ مغربی کو، سب کی خبر آنِ واحد میں لیتے ہیں۔ غرض ثابت ہوا کہ مخلوق کے دو افراد میں دیکھنے اور سُننے میں بھی زمین و آسمان کا فرق ہے۔

اسی طرح علم کے اندر ملاحظہ فرمائیں کہ ایک وہ شخص ہے جس کو اپنے گھر کی چند چیزوں کا علم ہے اور ایک حضرت آدم علیٰ نبینا و علیہ السلام ہیں کہ عالم میں سے کوئی شئے ایسی نہ چھوڑی جس کا ان کو علم نہ دیا گیا ہو۔ نہ علویات میں سے کسی فرد کو چھوڑا نہ سفلیات میں کسی فرد کو ــــ تمام ہی کا تو علم عطا کر دیا گیا۔ چنانچہ ارشاد ہوتا ہے :

وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا (البقرۃ: ۳۱)

ترجمہ :- اور سکھلا دیئے اللہ نے آدم (علیہ السلام) کو سب چیزوں کے نام۔

غرض اللہ تعالیٰ نے اپنی صفاتِ ذاتیہ کی چمکار سے بلاشبہ اپنی بعض مخلوق کو بھی عطا فرمائے اور یقیناً اس میں بعض کو بعض پر فضیلت دی جس کا انکار نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن اس میں کسی کو خواہ کتنی ہی اعلیٰ مرتبہ پر وسعت عطا کی ہو پھر اللہ تعالیٰ کی صفات کے مقابلے میں اسکی صفات اتنی بھی تو حیثیت نہیں رکھتیں جتنا لاکھوں سمندروں کے مقابلے میں ایک قطرہ حیثیت رکھتا ہے۔ اس لیے کہ اُسکی صفت ذاتی، ازلی، ابدی، اس کی صفت عطائی، حادث ــــ اُس کی صفت غیر محدُود، اِس کی صفت خواہ کتنی بھی وسعت کیوں نہ رکھتی ہو مگر پھر بھی محدود ــــ اُس کی صفت پر کسی کا قابو نہیں چل سکتا۔ اِس کی صفت اِس قادرِ مطلق کے دستِ قدرت میں مجبور ــــ غرض کسی کی اُس صفت کا جو اُس کو حاصل ہے محض اس خیالِ فاسد کی بنا پر کہ یہ اللہ تعالیٰ کی صفت ہے، انکار کرنا خالص عناد ہے۔ جو صفت مخلوق کی ہے وہ ہرگز ہرگز خالق کی نہیں۔ مخلوق کی صفت تو مخلوق اور حادث ہے، محدود ہے، عطائی ہے مولیٰ تعالیٰ کے قابو میں ہے۔ وہ جب چاہے اس سے چھین لے۔ کیا ایسی صفت سے اللہ تعالیٰ کی ذات کو متصف کرو گے؟ ــــ اگر ایسا کرو گے تو کافر ہو جاؤ گے۔ ہرگز کلمہ طیبہ پڑھنا فائدہ نہ دے گا کہ تم نے اس کو ایک صفتِ ناقصہ کے ساتھ متصف کر دیا جو کفر ہے حالانکہ وہ جس طرح اوصافِ رذیلہ سے منزہ ہے اسی طرح اس کا کسی صفت ناقصہ کیساتھ متصف

ہونا بھی ناممکن اور محال ہے۔ یہ تو ہو سکتا ہے کہ اگر کسی میں ایسی صفتِ ناقصہ بھی نہ ہو اور کوئی اس کو اس صفت کے ساتھ متصف کر دے تو اس کو جھوٹا تو کہہ سکتے ہو لیکن اس کو مشرک نہیں کہہ سکتے کہ اللہ کی صفت کے ساتھ اس نے اس کو متصف نہیں کیا۔ مثلاً کوئی کسی پتھر کو کہہ دے کہ یہ بعطائے الٰہی تمام جہان کے ذرّے ذرّے سے واقف ہے تو اس کے کہنے والے کو آپ جھوٹا کذاب ضرور کہیں گے، لیکن اسے مشرک نہیں کہہ سکتے۔ اس لیے کہ اس کے بعطائے الٰہی کہنے سے ظاہر ہو گیا کہ وہ اس صفت کو عطائی، حادث، عالم کے اندر محدود، مولیٰ کے تحت قدرت میں کہہ رہا ہے جو اللہ کی صفت نہیں ہے اور مشرک جب ہی ہوتا ہے جب اللہ کی صفت کسی کو ثابت کرے۔

مجھے چاہیئے تو یہ تھا کہ میں اپنے بیان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصافِ جلیلہ کا ذکر کرتا لیکن اس خیال سے میں نے اس لیے گریز کیا کہ بعض عوام کے خیال میں یہ جم چکا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے مثل ایک انسان تھے اور ہمارے بھائی۔ پس جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی صفتِ عطیہ کے ساتھ متصف کیا جاتا ہے تو چونک پڑتے ہیں اور پھر اس پر دلائل کی طرف بھی توجہ نہیں کرتے، فوراً شرک کا فتویٰ صادر فرما دیتے ہیں۔ اگر یہ خدشہ نہ ہوتا تو میں ضرور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اوصافِ جمیلہ کا ذکر کرتا اور بتلاتا کہ ان کے مولیٰ نے ان صفات میں دوسروں سے ان کو کیسا ممتاز فرمایا ہے۔ لیکن یہاں تو مجھے صرف شرک کے معنی کی قدرے وضاحت کرنا تھی۔ اُمید ہے کہ یہ معنی ذہن نشین ہو گئے ہوں گے۔ اب آپ اس معنی کے پیشِ نظر جب ان باتوں کو ملاحظہ فرمائیں گے جن کو بعض لوگ شرک کہتے ہیں تو آپ ان کو ہرگز شرک نہ کہہ سکیں گے۔

اصل یہ ہے کہ ان جیسے اقوال وہابیّہ مسلک وہابیّہ کے ہیں جنہوں نے نہ صرف بعض گناہ صغیرہ پر بلکہ بعض جائز باتوں پر بھی شرک کا حکم لگا دیا ہے اور وہابیّہ وہ ہیں جو محمد بن عبدالوہاب نجدی کے مسلک پر ہیں۔ چنانچہ مولینا اشرف علی صاحب تھانوی اپنے فتاویٰ امدادیہ کی پانچویں جلد کے صفحہ ۲۳۲ پر لکھتے ہیں کہ:-

"وہابی وہ شخص ہے جو مسلک میں ابن عبدالوہاب کا تابع ہو یا موافق ہو۔"



ابن عبدالوہاب کا مسلک اگر معلوم کرنا ہو تو اس کی کتاب التوحید سے معلوم ہو سکتا ہے لیکن وہ ہندوستان میں نایاب ہے۔ البتہ علماء فرماتے ہیں کہ تقویۃ الایمان، کتاب التوحید ہی کا ترجمہ ہے[1]۔ پس اگر کسی کو اس کے مسلک کے معلوم کرنے کا شوق ہو تو وہ تقویۃ الایمان کو دیکھے جو ہر جگہ میسر آتی ہے کہ وہابیّہ نے لاکھوں کی تعداد میں اس کو طبع کرا کے ہندوستان میں شائع کیا ہوا ہے لیکن عوام کے لئے ضروری ہے کہ جب وہ تقویۃ الایمان کو دیکھیں تو ان بیسیوں رسالوں میں سے کسی ایک کو بھی ملاحظہ فرمائیں جو علمائے اہلِ سنت نے تقویۃ الایمان کے رد میں تحریر فرمائے ہیں مثلاً اطیب الایمان فی ردّ تقویۃ الایمان، ورنہ گمراہ ہونے کا سخت اندیشہ ہے۔



یہ بیان تو کلمہ طیبہ کے پہلے جزو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کے متعلق تھا۔ اب میں اسکے دوسرے جزو مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کے متعلق کچھ عرض کروں کلمہ طیبہ میں لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

---

[1] کتاب التوحید ایک مختصر رسالہ ہے، تقویۃ الایمان نسبتاً ضخیم ہے البتہ مولوی اسمٰعیل دہلوی کی تالیف ردّ الاشراک (عربی) کتاب التوحید کا ترجمہ معلوم ہوتی ہے تقویۃ الایمان ردّ الاشراک کے پہلے حصے کا تشریحی اُردو ترجمہ ہے۔ اس کے ایڈیشن کا احاطہ متعذر ہے۔ اس کا انگریزی ترجمہ شہامت علی نے کیا تھا جو ۱۸۵۲ء میں شائع ہوا تھا ——— ردّ الاشراک کے دوسرے حصے کا اُردو ترجمہ مولوی محمد سلطان نے کیا تھا، جو تذکیر الاخوان کے نام سے شائع ہوا تھا۔ یہ دونوں حصے (تقویۃ الایمان اور تذکیر الاخوان) کراچی سے یکجا شائع ہو گئے ہیں۔

یہ کتاب راقم نے مطالعہ کی ہے۔ اس کے متعلق صرف اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ اگر ایمان عبارت ہے صرف کلمہ مبارکہ کے جزو اول لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سے تو یقیناً یہ کتاب ایمان کی قوت کا باعث ہے اور اگر تکمیلِ ایمان کے لیے دوسرا جزو مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بھی لازمی ہے تو پھر یہ کتاب ایمان کی ہلاکت کا سبب ہے۔ غالباً اسی وجہ سے مولینا مملوک العلی اس کتاب کو "تفویت الایمان" فرمایا کرتے تھے۔ ——— مسعود

کے بعد حضور کا اسمِ شریف لایا گیا ہے مُحَمَّد صلی اللہ علیہ وسلم جس کے معنی ہیں کہ تمام عالم اس ذاتِ اقدس کی صفت و ثنا کرنے والا ہے بلکہ خود اُن کا خالق بھی۔ جس سے اس جانب گویا اشارہ ہے کہ ہماری یکتائی کا اقرار کرنے کے بعد بھی ابھی تمہارا ایمان ادھورا ہے، جب تک کہ تمام مخلوق کے اندر اس ذات کی یکتائی کا اقرار اور (دل میں) اس کی تعظیم و توقیر نہ کرو گے، تمہارا ایمان کامل نہ ہوگا جس کو کھلے لفظوں میں ارشاد فرمایا:

وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ

گویا ارشاد ہوتا ہے کہ خواہ ہمارا انکار کر دیا اس کا، دونوں صُورتوں میں تم کافر قرار پاؤ گے بلکہ انکار تو انکار میری یا اس کی جناب میں اگر ادنیٰ توہین بھی کی تو پھر بھی کافر کے کافر ہی رہو گے کہ توہین کے باوجود ہماری عظمت کا اقرار بھی کیا ہوا؟ — اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خطاب اعظم کلمہ "رسول" لا کر اور اپنی طرف اس کی اضافت دے کر اس کو واضح فرمایا کہ ہمارے رسول ہمارے نائب ہیں۔ ان کا جو فرمان ہے' وہ ہمارا فرمان ہے، خواہ ہمارے کلام کی تکذیب کر دیا ان کے کلام کی، دونوں صورتوں میں کافر ہی رہو گے۔

اب یہاں یہ سمجھ لینا لازمی ہے کہ کیسے کلام کی تکذیب کفر ہے؟ تو یاد رکھئے کہ جب کلام کسی کی طرف سے کسی کے پاس نقل ہوتا ہوا آتا ہے تو اگر بیچ کے نقل کرنے والے ہر زمانہ میں اس قدر لوگ ہوں جن کا اتفاق جھُوٹ پر عقل میں نہ آتا ہو اور وہ بات بھی ایسی ہو جس کے مطلب میں کسی قسم کا خدشہ نہ ہو، ایک ہی مطلب نکلتا ہو، ایسی بات کو دلیل قطعی کہتے ہیں —— اور دلیلِ قطعی سے جو شے اللہ و رسُول کی طرف سے ثابت ہو اُس کی تکذیب کُفر ہے اور اس پر یقین کرنا ایمان — اور جو بات اس طور سے ثابت نہ ہو، اسے دلیلِ ظنّی کہتے ہیں، اس کا انکار کفر نہیں ہوتا۔ اب اللہ و رسول کے احکام کی پیروی کی حیثیات کی طرف غور فرمادیں کہ کس قسم کے حکم کی پیروی کی کیا حیثیت ہے؟ تو اس کو یوں سمجھئے کہ آقا جب غلام کو حکم کرتا ہے تو کبھی تو کسی کام کے کرنے نہ کرنے کا ایسا حکم کرتا ہے کہ اس پر عمل کے سوا غلام کے لئے چارہ ہی نہیں ورنہ غلام سزا کا مستحق ہوتا ہے۔ تو اگر ایسا حکم اللہ و رسول کی طرف سے بندوں کے لئے کسی کام کے کرنے کا دلیلِ قطعی سے ثابت ہو



تو وہ کام فرض ہے اور نہ کرنے کا ثابت ہو تو وہ حرام ہے اور ایسا حکم کسی کام کے کرنے کا دلیلِ ظنّی سے ثابت ہو تو وہ واجب ہوتا ہے اور نہ کرنے کا دلیلِ ظنّی سے ثابت ہو تو اسے مکروہ تحریمی کہتے ہیں۔

اور کبھی آقا کا ایسا حکم ہوتا ہے کہ غلام کا عمل اس پر ہے تو نہایت پسند لیکن اگر غلام کبھی اس حکم کی خلاف ورزی بھی کرتا ہے تو آقا اس کی چنداں پروا نہیں کرتا، ہاں اگر غلام ایسے حکم کی خلاف ورزی کی عادت ہی کرلے تو پھر اس پر آقا خفا ہوتا ہے اور تھوڑی بہت سزا دیتا ہے۔ پس اگر ایسا حکم شارع سے کرنے کا ثابت ہو تو اسے سنّتِ مؤکدہ کہتے ہیں اور اس کی خلاف ورزی کی عادت کو اساءت۔

اور کبھی آقا کا ایسا حکم ہوتا ہے کہ غلام کا اس پر عمل ہے تو پسند لیکن اِس کی خلاف ورزی اگرچہ ناپسند ہے لیکن اس کی وجہ سے غلام کو قابلِ سزا نہیں جانتا۔ اگر ایسا حکم شارع سے ثابت ہو تو اسے سنّتِ غیر مؤکدہ کہتے ہیں اور اِس کی خلاف ورزی کو مکروہ تنزیہی۔

اور کبھی آقا کا حکم ایسا ہوتا ہے کہ غلام کا عمل اس پر ہے تو پسند لیکن اِس کی خلاف ورزی بھی کچھ زیادہ ناپسند نہیں۔ پس اگر ایسا حکم شارع سے ثابت ہو تو اُسے مستحب کہتے ہیں اور اس کی خلاف ورزی کو خلافِ اولیٰ۔

اور جن باتوں کی آقا، غلام کو نہ ممانعت کرتا ہے اور نہ ان کے کرنے کا حکم دیتا ہے ان میں غلام مختار ہوتا ہے، کرے یا نہ کرے۔ کسی صُورت میں اس سے پوچھ گچھ بھی نہیں کرتا۔ ایسی باتوں کو شریعت میں مباح کہتے ہیں۔



اب میں اپنے اس بیان کا خلاصہ عرض کروں اور احکامِ شرعیہ سے ہر ایک کو علیٰحدہ علیٰحدہ بتلاؤں تاکہ آپ کے بخوبی ذہن نشین ہو جائے۔

۱۔ شرک یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کی طرح کسی دُوسرے کی ذات و صفات کو قدیم سمجھا جائے یا اس کو مستحق عبادت سمجھا جائے، یا اس کو کسی شے کا پیدا

کرنے والا یا اس کی کسی صفت کو ذاتی سمجھا جائے۔ اس کے علاوہ کوئی بات شرک نہیں۔

۲۔ **کفر** یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات یا اس کی صفات کا انکار کیا جائے یا اس کے کسی ایسے کلام کا انکار کیا جائے جو ہمیں دلیلِ قطعی کے ساتھ پہنچ چکا ہو۔ شرک اور کفر کا حکم یہ ہے کہ وہ بلا توبہ ہرگز نہ بخشا جائے گا اور اس سے جتنے نیک عمل ہوتے ہیں سب نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔ شرک کا مقابل توحید ہے اور کفر کا مقابل ایمان۔

۳۔ **فرض** یہ ہے کہ شارع علیہ السلام کا وہ حکم جو ہمیں دلیلِ قطعی سے ثابت ہو گیا ہو اور جس کا کرنا ہم پر لازم کر دیا گیا ہو، جیسے نماز، روزہ۔ اس کا کرنا ثواب اور ایک مرتبہ بھی بلا عذرِ شرعی ترک کر دینا گناہِ کبیرہ ہے۔ پس اس کا ترک کرنے والا فاسق اور عذابِ نار کا مستحق ہوتا ہے اور انکار کرنے والا یا اس کا مذاق اُڑانے والا کافر۔

۴۔ **واجب** شارع علیہ السلام کا وہ حکم جو ہمیں دلیلِ ظنی سے ثابت ہوا ہو اور جس کا کرنا ہم پر لازم کر دیا گیا ہو، اس کا کرنا ثواب، بلا عذرِ شرعی قصداً ایک بار ترک بھی گناہ صغیرہ ہے اور بار بار ترک کرنے والا گناہ کبیرہ کا مرتکب، مستحق عذاب لیکن اس کا انکار کرنے والا کافر نہیں۔

۵۔ **سُنّتِ مؤکدہ** وہ فعل جس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ کیا ہو (لیکن بیان جواز کے لئے کبھی ترک بھی فرمایا ہو) اور وہ فعل جس کی نہایت تاکید فرمائی ہو لیکن نہ فرض و واجب جیسی، اس کا کرنا ثواب اور اتفاقاً بلا عذر ترک کرنے والا مستحقِ عتاب ہے اور ترک کی عادت کرنے والا مستحق سزا۔

۶۔ **سُنّتِ غیر مؤکدہ** وہ فعل جس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا ہو یا اس کی طرف رغبت دلائی ہو، اور اس کا ترک اگرچہ ناپسند کیا ہو مگر نہ ایسا، جیسا سُنّتِ مؤکدہ کا ترک ناپسند ہے۔ پس اس کا کرنا ثواب لیکن اس کا تارک مستحق عتاب بھی نہیں۔

۷۔ **مستحب** وہ فعل جس کو خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے، یا صحابہ نے، یا علمائے اُمّت نے پسند کیا ہو، اس کے ترک پر کچھ نہیں اور کرنا ثواب۔



۸۔ **حرام** وہ فعل جس کا نہ کرنا لزوماً ہمیں دلیلِ قطعی سے ثابت ہوا، اس کو قصداً ایک بار بھی کرنا گناہ کبیرہ اور موجب فسق ہے اور نہ کرنا ثواب اور انکار کفر۔ یہ فرض کا مقابل ہے۔

۹۔ **مکروہِ تحریمی** وہ فعل جس کا نہ کرنا ہمیں دلیلِ ظنی سے ثابت ہوا، اس کا نہ کرنا ثواب اور کرنا گناہ صغیرہ، اور بار بار کرنا گناہ کبیرہ، لیکن انکار کفر نہیں۔ یہ واجب کا مقابل ہے۔

۱۰۔ **اساءت** وہ فعل جس کا نہ کرنا ثواب اور اتفاقاً کرنا باعث عتاب اور بار بار کرنا موجب سزا۔ یہ سنتِ مؤکدہ کا مقابل ہے۔

۱۱۔ **مکروہِ تنزیہی** وہ فعل جس سے بچنا بہتر ہے اور باعثِ ثواب اور اس کا کرنا اگرچہ شارع علیہ السلام کو ناپسند ہے لیکن اس کے کرنے پر عتاب نہیں۔ یہ سنتِ غیر مؤکدہ کا مقابل ہے۔

۱۲۔ **خلافِ اولیٰ** وہ فعل جس میں بندہ مختار ہے، بچے گا تو ثواب کا مستحق ہے اور کرے گا تو ثواب سے محروم رہے گا اور بس، یہ مستحب کے مقابل ہے۔

۱۳۔ **مباح** جو افعال اُوپر ذکر کئے گئے یہ تو وہ تھے جو شریعت کو مطلوب ہیں اور ان کے ثابت کرنے کے لیے دلیل کی ضرورت ہوتی ہے۔ ان کے علاوہ جس قدر افعال ہیں جن کے لئے شریعت مُطہرہ سے کوئی ایسی دلیل نہیں پائی جاتی جو ان افعال عشرہ مذکورہ میں سے کسی فعل کو ثابت کرتی ہو، وہ تمام افعال مباح کہلاتے ہیں، جس میں مسلمان مختار ہے چاہے اس کو کرے یا نہ کرے اس پر نہ اس کو کچھ ثواب ہے نہ عتاب۔

۱۴۔ **بدعت** مباح افعال میں بعض وہ طریقے بھی ہیں جن کا وجود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں نہ تھا۔ ایسے طریقے بدعت کہلاتے ہیں لیکن ان میں جو طریقہ کسی فعلِ واجب کی تقویت کے لئے نکلا ہے اس کو بدعت واجبہ کہتے ہیں اور جو کسی سُنّت کی تقویت دینے والا ہے اسے بدعتِ مستحبہ کہتے ہیں اور جو حرام فعل کو تقویت دینے والا ہے اسے بدعتِ محرمہ کہتے ہیں، اور جو کسی مکروہ فعل کی تقویت دینے والی

ہو اسے بدعتِ مکروہہ کہتے ہیں اور جو ایسی ہو جس پر ان چاروں میں سے کسی کی تعریف بھی نہ صادق آتی ہو اسے بدعت مباحہ کہتے ہیں۔ پھر بدعتِ واجبہ اور مُستحبہ کو بدعت حسنہ، اور بدعت محرمہ اور بدعتِ مکروہہ کو بدعتِ ضلالہ۔ پس ان پانچ قسموں میں سے صرف دو قسمیں بدعتِ ضلالت ہیں اور دو بدعتِ حسنہ اور ایک بدعتِ مباحہ۔ لہٰذا ہر بدعت کو بدعتِ ضلالت نہیں کہہ سکتے۔

یہ ہے احکام شرعیہ کا بیان جن کو میں نے مختصر طور پر بیان کیا۔ اگر آپ ان کو ذہن نشین کریں گے تو پھر کسی فعل پر ان احکام کے خلاف کوئی حکم صادر نہ کر سکیں گے۔

وَاللّٰہُ الوَلِیُّ وَھُوَ عَلٰی مَا نَقُوْلُ وَکِیْلٌ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔





# بدعت

پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

مشہور صحابی حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے ایک روایت ہے کہ سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"حلال وہ ہے جس کو خدا نے اپنی کتاب میں حلال کیا ___ اور حرام وہ ہے جس کو خدا نے اپنی کتاب میں حرام کیا ___ اور جس سے خاموشی اختیار فرمائی وہ عفو (جائز) ہے[1]"

اسی طرح حضرت ابو ثعلبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"اللہ نے کچھ چیزیں فرض کی ہیں، پس انہیں ضائع نہ کرو (یعنی اُن پر ہر حال میں عمل کرو) ___ اور کچھ چیزیں حرام فرمائیں اُنکی حرمت

---

[1] (ا) امام ابو عیسٰی محمد بن عیسٰی: ترمذی شریف، مطبوعہ کراچی

(ب) ابو عبداللہ محمد بن یزید ابن ماجہ قزوینی: سُنن ابن ماجہ، مطبوعہ لکھنؤ

نہ توڑو ___ اور کچھ حدیں قائم کیں، اُن سے آگے نہ بڑھو ___ اور کچھ چیزوں سے بغیر نسیان کے (یعنی جان بوجھ کر) خاموشی اختیار فرمائی، اُن میں بحث نہ کرو[1] ___ (یعنی وہ تمہارے لئے جائز قرار دے دی گئی ہیں)"۔

مندرجہ بالا دونوں حدیثوں سے معلوم ہوا کہ جس کو اللہ اور اُس کے رسول علیہ التحیۃ

---

[1] (ا) محدث ابو الحسن علی بن عمر دار قطنی: سنن دار قطنی

والتسلیم نے صاف لفظوں میں حلال فرمایا، وہ حلال ہوگیا —— اور جس کو حرام فرمایا وہ حرام ہوگیا —— اور جن امور کے بارے میں کچھ نہ فرمایا وہ جائز و مباح ہیں۔ یہ ایک فطری اصول ہے —— اب اگر کوئی ایسے امور کے متعلق جن سے قرآن و حدیث میں خاموشی اختیار فرمائی یہ حکم لگائے کہ یہ حلال ہے، وہ حرام —— اُس کیلئے قرآنِ حکیم کا یہ ارشاد کافی ہے:

"اور نہ کہو اسے جو تمہاری زبانیں جھوٹ بیان کرتی ہیں کہ یہ حلال ہے اور وہ حرام ہے تاکہ اللہ پر جھوٹ باندھو، بیشک جو اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں وہ کبھی فلاح نہیں پاسکتے" ۲ ——

بلاشبہ مناسب و معقول بات یہی ہے کہ جس کو اللہ اور اُس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حلال کیا، اُس کو حلال سمجھیں —— اور جس کو حرام کیا، اُس کو حرام سمجھیں اور خواہ مخواہ فقیہانہ موشگافیوں میں مُبتلا ہوکر اتحاد کو پارہ پارہ نہ کریں۔ وہ اتحاد جو اسلام کا مقصود و مطلوب ہے —— کسی چیز کا عہدِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم، عہدِ خلافتِ راشدہ اور عہدِ تابعین و تبع تابعین میں ہونا اُس کی فضیلت کی دلیل ہے اور نہ ہونا اُس کی حرمت کی دلیل نہیں ہے، ہوسکتا ہے کہ وہ مُباح اور جائز ہو ——

زمانہ ایک حالت پر نہیں رہتا اس میں انقلابات اور تبدیلیاں آتی رہتی ہیں اور وہ انسان کی پوری زندگی کو متاثر کرتا ہے، شریعت کے دائرے میں رہ کر اُن تبدیلیوں اور انقلابات کو قبول کیا جاسکتا ہے، اس کے بغیر زندگی گزارنا ممکن نہیں ——

---

(ب) ولی الدین بن عبداللہ الخطیب: مشکوٰۃ المصابیح، مطبوعہ کراچی، ص ۳۲

۲ قرآنِ حکیم، سورۃ نحل، آیت نمبر ۱۱۷

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

درین زمان فیض افتران بیمن خالق کون و مکان
رسالہ شناخت شرک و توحید بموجب قرآن موسوم بہ

# تیفتح التوحید (۱۸۹۹) (عربی)

خلاصہ مطالب ۱۳۱۶ کتاب لاجواب

# کلمۃ الحق

تالیف: حضرت مولانا سید عبدالرحمٰن صاحب لکھنوی علیہ الرحمۃ

ترجمہ: جناب مولانا محمد اسداللہ خاں صاحب حنفی چشتی صابری
ساکن شہر مین پوری ہندوستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یارسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ



## حق حق حق

حضرت مولانا مولوی صوفی عبدالرحمٰن صاحب لکھنوی قدس سرہ العزیز اپنے زمانے کے ایک مقتدر عالم اور صاحب نظر بزرگ تھے، جن کی مشہور و معروف کتاب ''کلمۃ الحق'' عربی زبان میں ایک معرکۃ الآرا تصنیف سمجھی جاتی ہے، یہ کتاب اب تقریباً نایاب ہے اور اس کا اردو ترجمہ بھی اب کہیں نہیں ملتا، عام مسلمانوں کی تعلیم اور ان کی اصلاح عقائد کے لیے قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین مولائی مرشدی حضرت صوفی سید محمد حسین شاہ صاحب چشتی صابری قادری، رزاقی اویسی مرادآبادی نے اپنے خلیفہ اعظم جناب مولانا مولوی صوفی حضرت محمد اسد اللہ خاں صاحب رحمتہ اللہ علیہ کو ارشاد فرمایا کہ وہ ''کلمۃ الحق'' کا اردو ترجمہ شائع کرائیں، چنانچہ اس حکم کی تعمیل کردی گئی۔ لیکن یہ ترجمہ عام فہم نہ تھا اور اس سے صرف علماء وفضلاء ہی فائدہ اٹھا سکتے تھے۔ پھر حضور نے ایماء فرمایا کہ اس کتاب کا خلاصہ عام فہم زبان میں کردیا جائے تاکہ عامۃ المسلمین کے لیے سودمند ہو سکے۔ چنانچہ حضرت مولانا نے اس کام کو بھی بوجوہ احسن پایہ تکمیل کو پہنچایا اور یہ رسالہ ''تنقیح التوحید'' کے نام سے ۱۳۱۶ھ میں شائع ہوگیا۔ اب یہ رسالہ بھی ناپید ہو چکا ہے، اصلاح عقائد کے سلسلے میں ایسے رسالے کی ضرورت ایک عرصے سے محسوس ہو رہی ہے چنانچہ چند احباب اور برادران طریقت کے اصرار پر رسالہ ہذا کے متن میں کسی قسم کی ترمیم کئے بغیر میں اس نایاب تحفے کو عوام کی خدمت میں پیش کرتا ہوں کہ وہ اس کے مطالعہ سے مستفیض ہو کر داخل حسنات ہوں۔

**وما علینا الا البلاغ**

بندہ

سید محمد اولاد علی گیلانی، ایم اے چشتی صابری قادری رزاقی عفا اللہ عنہ

کوچہ سید میراں شاہ، اندروں ٹکسالی دروازہ،

(درگاہ حضرت پیر سید قاسم شاہ مشہدی قادری)

لاہور۔ ۱۷ جنوری ۱۹۵۶ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی ھدانا لھذا و ماکنا لنھتدی لو لا ان ھدانا اللہ. والصلوۃ والسلام علی سید الانبیاء محمد حبیب اللہ. و علی الہ و اصحابہ الذین فازوا الی اعلی الدرجات بکثرۃ اذکار لا الہ الا اللہ۔

اما بعد بندۂ ہیچمدان محمد اسد اللہ خاں حنفی چشتی صابری قادری ساکن شہر مین پوری عرض کرتا ہے۔ کہ قبل اس کے کمترین نے کتاب کلمۃ الحق مصنفہ حضرت مولانا سید شاہ عبدالرحمٰن صاحب لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ کا ترجمہ عربی زبان سے اردو میں کیا جس کا نام ''وحدۃ الحق'' رکھا۔ لیکن وہ کتاب چونکہ سراپا علمی بحث سے پر ہے اگرچہ اردو ہوگئی تو بھی عام فہم نہ ہوئی کیونکہ قواعد علمیہ کا مفہوم تو وہی رہا۔ جو پہلے تھا۔ اور ظاہر ہے کہ جو شخص قواعد علمیہ سے ماہر ہے وہی اس سے پورا حظ اٹھا سکتا ہے۔ لیکن جو ناواقف ہے وہ بباعث طبیعت الجھنے کے اس سے پورا نفع اٹھا نہیں سکتا۔ چنانچہ خود مولانا صاحب نے اس کتاب کے پہلے وصل میں فرمایا ہے کہ کلمہ طیبہ چند امور پر مشتمل ہے۔ اول کلمہ میں لانفی جنس کا ہے دوم اسم لا کا نکرہ ہے۔ سوم خبر لا کی محذوف ہے۔ چہارم محذوف پر کونسا قرینہ ہے۔ پنجم لا استثنا کے لیے ہے۔ ششم سمجھنا مفرغ کا۔ ہفتم کلمہ میں قصر موصوف کا صفت پر ہے نہ اس کا عکس۔ اور وہ قصر قصر قلب ہے نہ افراد اور تعیین۔ ہشتم کلمہ طیبہ دو حکموں ایجابی اور سلبی پر مشتمل ہے۔ نہم کلمہ طیبہ دو کلیون سالبہ اور موجبہ کی طرف راجع ہے۔ دہم کلمہ طیبہ محکم ہے۔ آیات محکمات قرآنیہ سے نہ غیر محکم اقسام نظم ہیں سے۔ پس کلمہ طیبہ کو مع دلائل جاننے کے لیے علم نحو اور معانی اور بیان اور بلاغت اور فن اصول اور منطق اور تفسیر اور حدیث سے بصیرت حاصل ہونا ضرور ہے انتہی پس مولانا صاحب نے کلمہ طیبہ کی تفسیر میں جو اس کتاب میں لکھی گئی۔ انہیں امور مذکورہ کو ان سب علوم کے قواعد کے مطابق نہایت تفصیل کے ساتھ



بیان فرما کر پایہ ثبوت کو پہنچایا ہے۔ جس کی وجہ سے وہ کتاب نہایت مشکل ہوگئی اور باوجود اردو ہونے کے بھی عام فہم نہ ہوئی۔ ان دنوں بپاس خاطر برخوردار عزیز منشی نبی محمد سلمہ اللہ الاحد مین نے یہ تکلیف اپنے اوپر گوارا کی کہ کتاب کلمۃ الحق کا اصل مطلب جو شرک اور توحید کا پہچاننا ہے اور بدلائل قرآنی اس کی تنقیح کی گئی ہے علمی بحث چھوڑ کر بطور خلاصہ علیحدہ لکھا۔ اور ایک مختصر رسالہ جداگانہ اپنے طور پر مرتب کیا اور نام اس کا ''تنقیح التوحید'' رکھا اور رسالہ ''ہدیہ مہدیہ'' کے آخر میں اس کو شامل کیا۔ کیونکہ ہدیہ مہدیہ رسالہ ''تحفہ مرسلہ'' عربی کا اردو ترجمہ ہے جو اس سے تین سال پہلے کیا گیا اور ''تحفہ مرسلہ'' وہ رسالہ ہے جو حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کی تعلیم کے لیے ان کے پیر و مرشد برحق نے علم توحید کے بیان میں تصنیف فرمایا تھا اور جناب سیدی سندی مولائی و مرشدی حضرت مولوی صوفی شاہ سید محمد حسین صاحب حسنی حسینی قدوسی اویسی رحمانی حنفی حجازی مراد آبادی۔ دام افضالہم نے اس کمترین کو عطا فرمایا۔ وہ ایک متن متین ہے۔ جس میں توحید کے اصل مسائل ہیں اور یہ بمنزلہ شرح کے ہے جس میں دلائل ہیں اور دونوں کے مطالعہ سے دونا نفع متصور ہے اس رسالے کے تین باب کیے گئے۔ باب اول میں شرک کی تنقیح ہے۔ باب دوم میں توحید کی تنقیح ہے باب سوم میں توہمات کا جواب ہے۔ اور شرک کو پہلے اس لیے بیان کیا کہ جب اصلیت شرک کی سمجھ میں آجائے گی تو توحید جو ضد شرک ہے آسانی سے جھٹ سمجھ میں آجائے گی۔ یہ رسالہ تاریخ ۱۷ ذی الحجہ ۱۳۱۵ھ روز دوشنبہ کو تمام ہوا الحمد للہ علیٰ احسانہ۔

## باب اول شرک کی تنقیح میں

قال اللہ تعالیٰ ''ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ و یغفر مادون ذلک لمن یشاء۔ و من یشرک باللہ فقد ضل ضلالاً بعیداً۔ (پ ۵ آیت ۱۱۶

سورۃ النساء رکوع ۱۵)

ترجمہ:۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے بہ تحقیق اللہ نہیں بخشتا ہے یہ کہ شریک ٹھہرایا جائے اس کے ساتھ اور بخشتا ہے سوائے اس کے جس کو چاہے اور جس نے اللہ کا شریک ٹھہرایا پس تحقیق بھٹکا وہ دور کا بھٹکنا یعنی پرلے سرے کا گمراہ ہوگیا۔ انتہیٰ

یہاں سے معلوم ہوا کہ شرک ایسی بری بلا ہے اور ایسا سخت گناہ ہے جس کے بخشنے سے خدا انکار کرتا ہے اور سوائے شرک کے سب گناہ گو وہ کیسے ہی بڑے کیوں نہ ہوں قابل بخشش ہیں تو ضرور شرک کوئی ایسی بھاری بات ہے۔ جو قتل اور فسق اور چوری وغیرہ سب بڑے گناہوں سے زیادہ ہو۔ نہ یہ ہلکی ہلکی باتیں جو ان دنوں شرک سمجھی جاتی ہیں جیسے شب برات کو کورا گھڑا بھرنا یا محرم میں شربت پلانا یا مولود شریف میں کھڑا ہونا وغیرہ۔ کیونکہ یہ باتیں قتل و فسق وغیرہ کے مقابل میں کچھ بھی نہیں ہیں سو تو نا قابل بخشش ٹھہریں اور وہ سب قابل بخشش قرار پائیں۔ پھر دوسری جگہ ارشاد فرماتا ہے۔

انما المشرکون نجس فلا یقربوا المسجد الحرام بعد عامهم هذا۔ (سورۃ التوبہ پ ۱۰۔ آیت ۲۸ رکوع ۱۰)

ترجمہ: سوائے اس کے نہیں کہ مشرک ناپاک ہیں پس وہ مسجد حرام کے نزدیک نہ جائیں اس سال کے بعد۔ انتہیٰ

یہاں سے معلوم ہوا کہ مشرک ناپاک ہیں پس وہ ناپاکی یہی شرک ہے جس کے سبب وہ کعبہ شریف سے ہمیشہ کے لیے خارج کیے گئے۔ چنانچہ اس سال کے بعد مکہ فتح ہوا۔ تب سے آج تک اور اب سے قیامت تک کوئی مشرک اس میں نہ داخل ہوا نہ ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ پھر فرمایا:۔ فاقتلوا المشرکین حیث وجدتموهم۔ (سورۃ التوبہ پ ۱۰ آیت ۵ رکوع ۷) ترجمہ: پس قتل کرو تم مشرکوں کو جہاں پاؤ انتہیٰ



یہاں سے معلوم ہوا کہ مشرک اس لائق ہیں کہ جان سے مار ڈالے جائیں اور ان کا مال لوٹا جائے اور ان کی اولاد لونڈی غلام بنا لیے جائیں پھر فرمایا۔

ان اللہ بریءٌ من المشرکین ورسوله۔ (پ ۱۰ سورہ التوبہ آیت نمبر ۳)

ترجمہ: بتحقیق اللہ اور اس کا رسول مشرکوں سے بیزار ہے۔ انتہیٰ

پھر فرمایا

من یشرک باللہ فقد حرم اللہ علیه الجنة و ماواه النار۔ (پ ۶ سورہ المائدہ آیت نمبر ۷۲) ترجمہ: جس نے اللہ کا شریک کیا پس تحقیق حرام کی اللہ نے اس پر جنت اور اس کا ٹھکانا دوزخ ہے انتہیٰ

یہ چند آیتیں نمونے کے طور پر نقل کی گئیں جس سے بخوبی معلوم ہو سکتا ہے کہ شرک ضرور کوئی بھاری بات ہے جس سے خدا سخت بیزار ہے نہ یہ چھوٹی چھوٹی باتیں۔ مثلاً کسی بزرگ کے ہاتھ یا پاؤں پر بوسہ دینا یا عرس میں شریک ہونا یا کہ یارسول اللہ کہنا وغیرہ۔ کیونکہ یہ باتیں زنا چوری شراب خواری وغیرہ کے مقابل میں کچھ بھی نہیں ہیں۔ اور یہ سب گناہ اور اسی طرح اور سینکڑوں گناہ ہیں جو کبیرہ کہلاتے ہیں وہ سب مادون ذلک میں داخل ہیں یعنی شرک کے سوا ہیں جن کے بخشے جانے کی امید قرآن سے ثابت ہے پس نہایت ضرور اور واجب ہے کہ دریافت کیا جائے کہ شرک کونسی بات ہے جس سے خدا ایسا سخت بیزار ہے۔ اور بہت مناسب ہے کہ قرآن مجید ہی میں تلاش کیا جائے تاکہ کسی کو انکار کی مجال نہ رہے۔ سو پہلے ہم قرآن مجید میں یہ تلاش کرتے ہیں کہ خدا نے مشرک کن لوگوں کو فرمایا۔ پھر یہ ڈھونڈتے ہیں کہ ان میں وہ کونسی بات تھی جس کو وجہ شرک کہنا چاہیے۔

اس بات میں کسی کو اختلاف نہیں ہے کہ مشرکین کا لفظ قرآن مجید میں اہل عرب کے لیے بولا گیا ہے۔ اور اہل کتاب کو خدا نے مشرکین سے علیحدہ رکھا ہے۔ چنانچہ

فرمایا:

لم یکن الذین کفروا من اھل الکتاب والمشرکین ۔(پ ۳۰۔سورۃ البینۃ ۔آیت نمبر ۱۔رکوع نمبر ۲۳)

تفسیر عباسی میں ہے من اھل الکتب یعنی الیہود والنصاریٰ والمشرکین ۔ مشرکی العرب انتہیٰ مطلب یہ ہے کہ کافران اہل کتاب سے مراد یہود اور نصاریٰ ہیں ۔اور مشرکین سے مراد مشرکین عرب ہیں ۔پھر فرمایا:۔

ان الذین کفروا من اھل الکتاب والمشرکین فی نار جھنم خالدین فیھا ۔(پارہ ۳۰ رکوع ۲۳ سورہ البینۃ آیت ۶)

ترجمہ:۔ بے شک جتنے کافر ہیں کتابی اور سب جہنم کی آگ میں ہیں ہمیشہ اس میں رہیں گے ۔

تفسیر عباسی میں ہے ۔ والمشرکین باللہ یعنی مشرکی اہل مکہ انتہیٰ یہاں بھی مشرکین سے مراد اہل مکہ ہیں اب ہم دیکھتے ہیں کہ اہل عرب خدا کے ساتھ کیا گمان رکھتے تھے ۔سو خدا نے ان کی بابت یہ فرمایا ہے ۔

ولئن سئلتھم من خلق السموات والارض و سخر الشمس والقمر لیقولن اللہ ۔

ترجمہ اور اگر تو ان سے پوچھے ۔(یعنی مشرکوں سے) کہ کس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو ۔اور تسخیر کیا سورج اور چاند کو ۔تو البتہ وہ کہیں گے کہ اللہ نے ۔ انتہیٰ

تفسیر عباسی میں ہے:

لیقولن کفار مکۃ انتہیٰ مطلب یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد ہوا کہ اگر تم اہل مکہ سے پوچھو کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے پیدا کیا اور چاند اور سوج کو کس نے مسخر



کیا تو ضرور وہ کہیں گے کہ اللہ نے ان کو پیدا کیا ہے ۔اور اللہ نے ان کو مسخر کیا ہے

پھر فرمایا۔

ولئن سئلتھم من خلق السمٰوٰت والارض لیقولن خلقھن العزیز الحکیم ۔

ترجمہ اور اگر تو ان سے پوچھے کہ کس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا تو البتہ البتہ وہ کہیں گے کہ پیدا کیا ان کو غالب حکمت والے نے انتہیٰ

پھر فرمایا۔

قل من رب السموات السبع و رب العرش العظیم. سیقولون للہ ۔(پ ۱۸،سورۃ المومنون آیت ۸۶۔۸۷)

ترجمہ کہہ تو کون ہے پروردگار ساتوں آسمانوں اور پروردگار عرش بزرگ کا تو کہیں گے کہ اللہ ہی کا ہے انتہیٰ

ان مقاموں سے ثابت ہوا کہ اہل عرب خدا کے وجود اور وحدت اور خالقیت اور ربوبیت اور عزت اور حکمت وغیرہ کے قائل تھے تو بھی ان پر مشرکین کا لفظ بولا گیا اور انما اللہ الٰہ واحد ۔ان کے لیے القا کیا گیا ترجمہ سوائے اس کے نہیں کہ خدا معبود اکیلا ہے انتہیٰ اور ظاہر ہے کہ کلام بلیغ مخاطب کے حال کے موافق ہوا کرتا ہے نہ برخلاف حالت کے ۔

اب ہم دیکھتے ہیں کہ اہل کتاب جن کو خدا نے مشرکین سے علیحدہ رکھا ۔خدا کے ساتھ کیا عقیدہ رکھتے تھے سو ان کی بابت خدا نے فرمایا۔

لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ثالث ثلثۃ ۔(پ ۶ سورہ المائدہ آیت نمبر ۷۳)

ترجمہ بتحقیق کافر ہوئے وہ لوگ جنھوں نے کہا خدا تیسرا ہے تین کا انتہیٰ

یہاں سے معلوم ہوا کہ نصاریٰ خدا کی ذات میں تین شریک ٹھہراتے ہیں یعنی باپ بیٹا روح القدس تینوں کو خدا کہتے ہیں اور توحید میں تثلیث کو مانتے ہیں جو صریح شرک معلوم ہوتا ہے تو بھی خدائے پاک نے ان کو مشرک نہیں فرمایا بلکہ کافر کہا پھر دوسری جگہ ارشاد ہوا۔

لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ھو المسیح ابن مریم ۔(پ ۶ آیت نمبر ۷۲ المائدہ رکوع ۱۴۔)

ترجمہ بتحقیق کافر ہوئے وہ لوگ جنھوں نے کہا کہ خدا وہی مسیح بیٹا مریم کا ہے انتہیٰ

پس باوجود تین شریک کرنے اور مسیح کو خدا کہنے کے بھی خدا نے ان کو مشرک نہیں فرمایا بلکہ کافر کہا اور مشرکین سے ان کو علیحدہ رکھا جیسا اوپر ثابت ہو چکا۔ بلکہ چند احکام میں مشرکین اور اہل کتاب کے درمیان فرق کر دیا چنانچہ مشرکین کے لیے فرمایا۔

انما المشرکون نجس ۔اور ولا تنکحوا المشرکات حتی یومن ولامۃ مومنۃ خیر من مشرکۃ ولو اعجبتکم ۔(پ ۲ رکوع نمبر ۱۱ آیت نمبر ۲۲۱ سورۃ البقرہ۔)

ترجمہ: سوائے اس کے نہیں کہ مشرک ناپاک ہیں۔

اور مشرکہ عورتوں سے تم نکاح نہ کرو۔ یہاں تک کہ وہ ایمان نہ لائیں۔ اور لونڈی مومنہ البتہ بہتر ہے مشرکہ سے اور اگرچہ تم کو تعجب میں ڈالے۔ انتہیٰ

اور اہل کتاب کے لیے فرمایا۔

وطعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم و طعامکم حل لھم والمحصنات من المومنات والمحصنات من الذین اوتوا الکتاب من



قبلکم اذا اتیتموھن اجورھن ۔(پ ۶ رکوع ۵ آیت ۵ سورۃ المائدہ)

ترجمہ: ذبیحہ ان لوگوں کا جن کو کتاب دی گئی تمہارے لیے حلال ہے اور تمہارا ذبیحہ ان کے لیے حلال ہے۔ اور محصنہ عورتیں مسلمانوں کی اور محصنہ عورتیں ان لوگوں کی جن کو تم سے پہلے کتاب دی گئی تمہارے لیے حلال ہیں جب تم ان کا مہران کو دو۔ انتہیٰ

یہاں سے معلوم ہوا کہ اہل کتاب کے ہاتھ کا ذبیحہ درست ہے اور مشرک کے ہاتھ کا درست نہیں۔ اور اہل کتاب کی عورتوں سے مسلمان مردوں کو نکاح کرنا درست ہے اور مشرکوں کی عورتوں سے نکاح درست نہیں بلکہ چھوکری مسلمان آزاد مشرکہ سے بہتر ہے۔ ان سب مقاموں پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وجہ شرک کی کوئی دوسری بات ہے۔ جو مشرکین میں پائی جاتی تھی اور اہل کتاب میں نہ تھی۔ لہذا بہت ضرور اور واجب ہے کہ اس کی تنقیح کی جائے۔

تجسس اور تلاش سے معلوم ہوتا ہے کہ مشرکین عرب میں چند باتیں تھیں اور یہ باتیں ان کے سوا ہیں جو اوپر بیان ہو چکیں کہ اہل عرب خدا کے وجود اور وحدت اور خالقیت وغیرہ کے قائل تھے۔ اول گمان غیریت کا درمیان خدائے پاک اور درمیان تمام چیزوں کے تشبیہات کی قسم سے یعنی وہ لوگ دو وجود مانتے تھے اور گمان کرتے تھے کہ خدا بھی موجود ہے اور غیر خدا بھی موجود ہے۔

دوم وہ لوگ فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں کہتے تھے اور خدا کو تشبیہ میں منحصر کرتے تھے۔ چنانچہ ان کا قول ہے۔

الملائکۃ بنات اللہ۔

ترجمہ: فرشتے خدا کی بیٹیاں ہیں۔ انتہیٰ

اور ان کا قول

صف لناربک یا محمد من ای شئی ھو من ذھب او فضۃ۔

ترجمہ: اے محمد تو ہمارے سامنے اپنے رب کا وصف بیان کر کہ وہ کس چیز کا ہے وہ سونے کا ہے یا چاندی کا انتہی۔

سوم وہ لوگ بتوں کو پوجتے اور انہیں سجدہ کرتے تھے۔

چہارم وہ لوگ بتوں کو اللہ کہتے تھے۔

پنجم۔ وہ لوگ بتوں سے شفاعت کی امید رکھتے تھے جیسا کہ ان کا قول خدائے پاک نے بیان فرمایا۔

ھو لاء شفاء نا عند اللہ۔ (پ ۱۱ رکوع نمبر ۷ آیت نمبر ۱۸ سورۃ یونس)

ترجمہ: یہ بت ہمارے شفیع ہیں خدا کے پاس انتہی اور

مانعبدھم الا لیقربونا الی اللہ زلفی۔ (پ ۲۳ سورہ زمر آیت نمبر ۳)

ترجمہ:۔ ہم ان کی عبادت اس لیے کرتے ہیں کہ وہ ہم کو مرتبہ قرب میں خدا سے نزدیک کریں گے۔ انتہی

اب ان پانچوں باتوں پر غور کرنا چاہیے کہ ان میں سے شرک کی وجہ کونسی بات ہے۔

امر پنجم یعنی بتوں سے شفاعت کی امید رکھنا اور ان کو قرب خدا کا ذریعہ جاننا شرک کی وجہ نہیں ہوسکتا اس لیے کہ شرعاً غیر اللہ سے شفاعت کی امید رکھنا اور ان کو قرب الٰہی کا وسیلہ جاننا درست ہے جیسے کہ انبیاء علیہم السلام خدا کے پاس ہمارے شفیع ہیں اور ہمارے لیے قرب الٰہی کا ذریعہ ہیں اور کوئی نہیں کہہ سکتا کہ یہ شرک ہے۔

امر چہارم یعنی بتوں کا نام الٰہ رکھنا بھی وجہ شرک نہیں ہوسکتا اس لیے کہ لفظ الٰہ مشترک لفظی ہے کبھی خدا پر بولا جاتا ہے اور کبھی معبود ممکن پر۔ چنانچہ قول خدائے پاک کا انما اللہ الٰہ واحد۔ ترجمہ سوائے اس کے نہیں کہ خدا معبود اکیلا ہے انتہی۔



اس آیت میں لفظ الٰہ خدا پر بولا گیا اور ء الٰہ" مع اللہ۔ ترجمہ: آیا کوئی معبود ہے خدا کے ساتھ انتہی۔

یہاں لفظ الٰہ معبود ممکن پر بولا گیا اور خدا کے غیر مخصوص اسما غیر خدا پر بولنا درست ہے۔ چنانچہ خدا نے جس طرح اپنی شان میں رؤف اور رحیم فرمایا۔

مثال اول ان اللہ بالناس لرؤف رحیم۔ (پ ۳ سورہ البقرہ آیت نمبر ۱۴۳) ترجمہ بتحقیق اللہ لوگوں پر مہربان اور رحم کرنے والا ہے۔ انتہی

مثال دوم حریص علیکم بالمومنین رءوف رحیم۔ (پ ۱۱ سورہ التوبہ آیت نمبر ۱۲۸) ترجمہ: رسول صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے ایمان لانے کے لیے حرص کرنے والا ہے اور مسلمانوں پر مہربان اور رحم کرنے والا ہے انتہی۔

پس کوئی نہیں کہہ سکتا کہ یہ شرک ہے

امر سوم یعنی بتوں کو سجدہ کرنا بھی وجہ شرک نہیں ہوسکتا اس لیے کہ تشبیہ کا سجدہ تشبیہ کے لیے قرآن مجید سے ثابت ہے بلکہ خود خدا ہی نے فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کریں اگر سجدہ کرنا شرک ہوتا تو خود خدا جو شرک سے سخت بیزار ہے کبھی آدم کے لیے سجدہ کرنے کا حکم فرشتوں کو نہ دیتا اور شیطان کو اسی سجدہ نہ کرنے کے سبب مردود اور ملعون نہ کرتا جیسا کہ فرمایا۔

اذقلنا للملائکۃ اسجدو الا دم فسجدو آ الا ابلیس. ابی واستکبر و کان من الکافرین۔ (پ ۱ سورہ البقرہ آیت ۳۴)

ترجمہ: جس وقت کہا ہم نے فرشتوں سے کہ آدم کو سجدہ کرو۔ پس انھوں نے سجدہ کیا مگر شیطان نے۔ اس نے انکار کیا اور غرور کیا اور کافر ہوا انتہی

اور اگلی شریعتوں میں تو سجدہ تعظیمی درست تھا جیسا کہ حضرت یوسف کو ان کے باپ ماں اور بھائیوں نے سجدہ کیا جیسا فرمایا اللہ تعالیٰ نے و خروا لہ سجداً۔

ترجمہ: اور گرے وہ اس کو سجدہ کرتے ہوئے انتہی گو ہماری شریعت میں سجدہ تعظیمی روا نہیں لیکن کوئی یہ نہیں کہہ سکتا کہ اگلی شریعتوں میں شرک جائز تھا۔ بلکہ شرک کبھی جائز نہ تھا اور شرک سے خدا ہمیشہ ایسا ہی بیزار رہا جیسا کہ اب ہے۔ پس خدا کا سجدہ کے لیے حکم دینا اور فرشتوں کا اس کی تعمیل کرنا اور شیطان کا تعمیل نہ کرنے سے کافر ہونا اور حضرت یعقوب علیہ السلام اور ان کی اولاد کا حضرت یوسف کو سجدہ کرنا اس بات کو بخوبی ثابت کرتا ہے کہ سجدہ شرک کی وجہ نہیں ہے کیونکہ شرک کسی وقت میں روا نہ تھا۔

امر دوم یعنی فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں کہنا اور خدا کو تشبیہ میں منحصر کرنا بھی وجہ شرک نہیں ہو سکتا اس لیے کہ اہل کتاب بھی یہی کرتے ہیں۔ چنانچہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے

وقالت الیہود عزیز ابن اللہ وقالت النصارے المسیح ابن اللہ ۔ (پ۱۰ سورہ التوبہ آیت نمبر۳۰) ترجمہ کہا یہود نے عزیز خدا کا بیٹا ہے اور کہا نصاریٰ نے مسیح خدا کا بیٹا ہے انتہی

پھر فرمایا۔

لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ھو المسیح ابن مریم ۔ (پ۶ سورۃ المائدہ ۔ آیت نمبر۲۷)

ترجمہ: بتحقیق کفر کیا ان لوگوں نے جنھوں نے کہا کہ خدا وہی مسیح بیٹا مریم کا ہے۔ انتہی

اوپر ثابت ہو چکا ہے کہ اہل کتاب کو خدا نے مشرک نہیں فرمایا ہے بلکہ کافر کہا ہے اور مشرکوں سے ان کو علیحدہ رکھا ہے۔ پس یہ وجہ بھی شرک نہ ٹھہری

اب امر اول باقی رہ گیا یعنی گمان غیریت کا درمیان خدائے پاک اور درمیان



تمام چیزوں کے خواہ الٰہ ہوں یا اور چیزیں ہوں یعنی دو وجود ماننا اور اللہ اور غیر اللہ دو کو موجود جاننا یہی شرک ہے کیونکہ صرف ایک اللہ ہی بوجود واحد موجود ہے۔ دوسرا وجود ہی نہیں ہے جو موجود ہو اگر دوسرا وجود ہوتا تو وہ اس وجود کا غیر کہلاتا۔ اور لفظ غیر اللہ کا مصداق ہوتا سو دوسرا وجود ہی نہیں پس درحقیقت وہی ایک وجود ہے کوئی چیز اس وجود کی غیر نہیں ہے جو کوئی غیر جانے وہ درحقیقت اس کا شریک ٹھہراتا ہے یہی شرک ہے جس سے خدا سخت بیزار ہے اور اسی سے اس کو سخت غیرت آتی ہے کیونکہ صرف اسی صورت میں اس کا مقابل اور مماثل پیدا ہوتا ہے اور اسی وجہ سے یہ گناہ ناقابل بخشش اور سخت بیزاری کے لائق ہوا۔

اگر کہا جائے کہ اہل کتاب بھی غیریت کے قائل ہیں تو جواب یہ ہے کہ خدا کی کتاب یعنی توریت اور انجیل پر ایمان لانے کے ضمن میں ان کو توحید پر ایمان حکمی حاصل ہے اس طرح کہ ان کو اس بات کا شعور نہ ہوا جس طرح کہ مسلمان بھی نہیں جانتے ہیں لیکن قرآن پر ایمان لانے کے ضمن میں ان کو بھی توحید پر ایمان حاصل ہے اور مشرکین کسی کتاب پر ایمان نہیں رکھتے تھے جس کے ضمن میں ان کو توحید پر ایمان حاصل ہوتا اس لیے وہ مشرک کہلائے اور اسی سبب سے کتابی عورت سے نکاح درست ہوا اور مشرک عورت سے جب تک وہ مسلمان نہ ہو درست نہیں اور کتابی کا ذبیحہ درست ہوا اور مشرک کا نادرست جیسا کہ اوپر بیان ہو چکا پس جب کہ یہ چاروں امور مذکورہ جو بڑے بڑے اور بھاری بھاری تھے۔ وجہ شرک نہ ہوئے تو وہ چھوٹی چھوٹی اور ہلکی ہلکی باتیں جنھیں لوگ شرک سمجھتے ہیں اور جن کی دو چار مثالیں شروع میں بیان ہوئیں کب شرک ہو سکتی ہیں بلکہ درحقیقت یہ شرک ہے جس کو لوگ جانتے بھی نہیں اور اسی نہ جاننے کی وجہ سے یہ خیالی اور وہمی مثالیں دل سے بنالی ہیں نہ کہ کتاب اور سنت سے نکالی ہوں اور کتاب سے جو ثابت ہے وہ یہی غیرت

ہے جو امر اول میں بخوبی بیان ہو چکی۔ الختصر اس تھوڑے سے بیان سے جو بموجب آیات قرآنی ہوا شرک کی تنقیح بخوبی ہوگئی اب توحید کی تنقیح شروع کی جاتی ہے اور خدا مددگار ہے۔

## باب دوم توحید کی تنقیح میں

جب شرک کی اصلیت اور برائی معلوم ہو چکی تو اب یہ معلوم کرنا چاہیے کہ خدا نے اس کے دفع کی کونسی تدبیر مقرر کی سو اس میں کسی کو اختلاف نہیں ہے کہ وہ کلمہ توحید لا الہ الا اللہ۔ ہے۔ جس سے شرک دفع ہوتا ہے اور سب سے پہلے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مشرکین عرب پر اسی کو پیش کیا اور اب تک وہی دستور جاری ہے کہ جب کسی کو مسلمان کرتے ہیں تو پہلے یہی کلمہ پڑھاتے ہیں اور اسلام کے پانچ ارکان جن پر اسلام کی بنیاد قائم کی گئی ہے ان میں سے پہلا یہی ہے اور اس میں شک نہیں کہ یہ پہلا رکن ایمان ہے اور باقی چار اعمال ہیں اور بغیر ایمان کے کوئی عمل مقبول نہیں ہوتا۔ پس کلمہ طیبہ ساری کتاب وسنت کا اصل الاصول ہے اسی کے اقرار اور تصدیق سے مسلمان ہوتا ہے اور انکار سے کافر ہوتا ہے۔ اسی کے مضمون کی تصدیق ہر مسلمان مرد اور عورت پر واجب ہے۔ جس کا یہ ٹھیک ہے اس کے سب اعمال ٹھیک ہیں جس کا یہ ٹھیک نہیں اس کا کوئی عمل ٹھیک نہیں کیونکہ سب عمل ایمان پر موقوف ہیں اسی لیے اسلام کی پہلی تعلیم یہی ہے اور تمام مسلمان اسی کو پڑھتے اور جانتے ہیں کہ اسی سے شرک دفع ہوتا ہے پس ضرور ہے کہ کلمہ شریف کے معنی ایسے ہوں جس سے سچ مچ شرک دفع ہوتا ہو لیکن اس کے معنی میں علماء اور صوفیہ کے درمیان اختلاف ہے اب ہم دونوں معنی بیان کرتے ہیں جس سے ہر شخص جان سکتا ہے کہ کون سے معنی سے شرک دفع ہوتا ہے۔

علماء کلمہ طیبہ میں تین جگہ تقدیر وتاویل کرتے ہیں اول لائے نفی جنس کی خبر میں



لفظ موجود مقدر مانتے ہیں دوم لفظ الہ کو مستحق کے ساتھ تاویل کرتے ہیں۔ سوم لفظ الا کو استثناء کے معنی سے ہٹا کر غیر کے معنی میں لیتے ہیں پس اس صورت میں کلمہ طیبہ کے یہ معنی ہوتے ہیں کہ نہیں ہے کوئی معبود لائق عبادت کے موجود سوائے خدا کے اور بنیاد اس تاویل کرنے کی یہ ہوئی کہ حسب قاعدۂ زبان عربی لائے نفی جنس کی خبر کثرت سے محذوف ہوتی ہے اور اکثر افعال عامہ میں سے کوئی لفظ مثل موجود یا ثابت یا کائن کے وہاں مقدر مانا جاتا ہے پس یہاں بھی انھوں نے حسب عادت لا کی خبر میں لفظ موجود مقدر مانا تو یہ معنی ہوئے کہ نہیں ہے کوئی معبود موجود مگر خدا۔ اس صورت میں کلمہ کے معنی میں کذب لازم آتا تھا یعنی کلمہ کے یہ معنی ہوئے کہ کوئی معبود موجود نہیں ہے حالانکہ بہت سے معبود موجود ہیں زمین پر بت وغیرہ آسمان پر چاند سورج وغیرہ جن کی لوگ عبادت وغیرہ کرتے ہیں تب انہیں دوسری تاویل کرنا پڑی یعنی الہ کو مستحق کے ساتھ تاویل کیا تب یہ معنی ہوئے کہ نہیں ہے کوئی معبود لائق عبادت کے موجود مگر خدا۔ یعنی اگرچہ معبود بہت سے موجود ہیں لیکن وہ لائق عبادت کے نہیں ہیں اس صورت میں ایک اور قباحت پیش آئی وہ یہ ہے کہ الا حرف استثناء ہے جس کے معنی مگر ہیں اس حرف کے ذریعہ سے جماعت میں سے ایک کو مستثنیٰ یعنی علیحدہ کر لیتے ہیں پس اگر الا کے معنی مگر کے لیے جاتے تو یہ لازم آتا تھا کہ معبودان مستحق العبادت کی جماعت میں سے خدا کو مستثنیٰ کر لیا اس قباحت پر نظر کر کے انہیں تیسری تاویل کرنا پڑی یعنی الا کو استثناء کے معنی سے ہٹا کر غیر کے معنی میں لیا جس کے معنی ہیں سوا۔ تب یہ معنی ہوئے کہ نہیں ہے کوئی معبود لائق عبادت کے موجود سوائے خدا کے۔

صوفیہ کہتے ہیں کہ اگرچہ یہ مضمون فی نفسہ درست ہے مگر کلمہ کے یہ معنی نہیں ہیں کیونکہ کلمہ کے لفظوں سے یہ معنی نہیں نکلتے ہیں بلکہ تاویلیں یعنی بناوٹیں کر کے یہ معنی

پیدا کئے گئے ہیں اور موجود مقدر ماننے کے بارہ میں یہ جواب دیتے ہیں۔ کہ جہاں ظرف یا شبہ ظرف واقع ہو وہاں افعال عامہ میں سے لفظ موجود وغیرہ کے مقدر ماننے کی ضرورت ہوتی ہے کیونکہ ظرف یا شبہ ظرف جار مجرور ہوتا ہے اور جار مجرور کے لیے ضرورت ہوتی ہے کہ وہ کسی سے متعلق کیا جائے اگر فقرے میں نہ ہو تو مقدر مانا جائے اور جہاں جار مجرور نہیں وہاں ان افعال عامہ میں سے مقدر ماننے کی ضرورت نہیں بلکہ ایسی جگہ وہ مقدر ہوتا ہے جو مخاطب کے گمان میں ہو۔

پس کلمہ طیبہ میں جار مجرور نہیں ہے لہذا موجود مقدر ماننے کی ضرورت نہیں ہے اور جب موجود کو مقدر نہ مانا تو اس کے سبب سے جو تاویلیں کرنا پڑی تھیں ان کی بھی ضرورت نہ رہی اور جب تاویلوں کی ضرورت نہ رہی تو کلمہ شریف کے اصلی لفظ رہ گئے ان لفظوں سے جو معنی نکلیں وہی کلمہ کے صحیح معنی ہیں اور اس میں شک نہیں کہ کلمہ طیبہ مشرکین کے گمان کے رد کرنے کے لیے نازل ہوا اور وہ گمان غیرت کا ہے درمیان خدائے پاک اور درمیان بتوں اور تمام چیزوں کے۔ پس ان کے عقیدے کے رد میں نازل ہوا لا الہ الا اللہ۔ پس یہاں لفظ غیر اللہ جو ان کے گمان میں ہے مقدر مانا جائے گا تاکہ رد مردود پر منطبق ہو نہ کہ لفظ موجود جو کہ ان سب جھگڑوں بکھیڑوں کا باعث ہوا کیونکہ اس کے مقدر ماننے کا موقع فقط ظرف یا شبہ ظرف میں ہوتا ہے سو یہاں نہ ظرف ہے نہ شبہ ظرف۔

پس صوفیہ کے نزدیک کلمہ کے یہ معنی ہوئے کہ نہیں ہے کوئی الہ غیر اللہ مگر اللہ یعنی جس کو تم خدا کا غیر گمان کرتے ہو وہ اس کا غیر نہیں ہے بلکہ اس کا عین ہے اور جس وقت کلمۂ طیبہ اہل عرب کے سامنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش کیا تو وہ لوگ چونکہ عرب کے زباندان تھے فوراً اس کا مطلب سمجھ گئے اور کہنے لگے

اجعل الالهة الها واحداً. ان هذا لشئی عجاب ۔ (پ ۲۳ سورہ ص



آیت نمبر ۵)

ترجمہ: آیا گردان لیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت سے الہوں کو الہ واحد تحقیق یہ عجیب بات ہے انتہی۔ اور یہی معنی کلمہ کے حقیقی اور اصلی معنی ہیں جس سے توحید نکلتی اور شرک یعنی گمان غیرت دفع ہوتا ہے سو ان زباندانوں نے جھٹ سمجھ لیے اور چونکہ عینیت ان کے وہموں کے خلاف تھی لہذا اس کے قبول کرنے سے انھوں نے انکار کیا اور جنگ وجدال پر آمادہ ہو گئے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کوئی دقیقہ دشمنی کا اٹھا نہ رکھا۔ اور جب کلمہ شریف ان کے سامنے کہا جاتا تھا تو وہ سخت مغروری ظاہر کرتے تھے۔ جیسا کہ فرمایا خدائے پاک نے

و اذا قيل لهم لا اله الا الله، يستكبرون ۔ (پ ۲۳ سورہ الصفت آیت نمبر ۳۵)

ترجمہ: اور جب ان سے کہا جاتا ہے لا الہ الا اللہ تو وہ غرور کرتے ہیں انتہی۔

پس اگر کلمہ طیبہ کے معنی صرف اتنے ہی تھے جو تاویل کے بعد پیدا ہوتے ہیں کہ خدا ایک ہے اور عبادت کے لائق ہے تو اس کو تو وہ پہلے ہی مانتے تھے جیسا اوپر بیان ہو چکا اس کے انکار کی کوئی وجہ نہ تھی کیونکہ یہ ان کے گمان کے خلاف نہ تھا اس صورت میں اس تعجب اور تکبر کی ضرورت کیا تھی پس معلوم ہوا کہ وجہ تعجب اور غرور کی وہی عینیت تھی جو ان کے گمان کے برخلاف تھی اور اسی کو سن کر وہ کہنے لگے کہ

ضل صاحبنا و غوى ۔

ترجمہ یعنی ہمارا ساتھی بہک گیا اور گمراہ ہوا انتہی۔

جس کا جواب خدا نے یہ دیا کہ

ماضل صاحبكم و ما غوى ۔ (پ ۲۷ سورہ النجم آیت نمبر ۲)

ترجمہ: نہیں بہکا ساتھی تمہارا اور نہ گمراہ ہوا انتہی

اور اسی کو سن کر انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جادوگر اور جھوٹا کہا جیسا کہ فرمایا خدائے پاک نے

**وقال الکافرون هذا ساحر کذاب. اجعل الا لهة الها واحدا. ان هذا لشی عجاب۔**(پ۲۳ سورہ ص آیت نمبر ۴،۵)

ترجمہ: اور کہا کافروں نے یہ جادوگر اور بڑا جھوٹا ہے آیا گردان لیا اس نے بہت سے الھوں کو الہ واحد تحقیق یہ بڑی عجیب چیز ہے انتھی

یہاں سے ثابت ہوا کہ انھوں نے ساحر اور کذاب کا لفظ اسی عینیت کے سبب کہا جیسا کہ آیت سے ظاہر ہے۔ پس اگر وہ معنی ہوتے جو تاویل کے بعد حاصل ہوئے تو کذاب کبھی نہ کہتے کیونکہ وہ اس کے منکر نہ تھے بلکہ اس دعوت سے پہلے تو وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو امین اور صادق کہتے تھے یعنی سچا اور امانتدار اب یکبارگی جادوگر اور جھوٹا اور بہکا ہوا اور گمراہ اور دیوانہ کہنے لگے

پس بخوبی ثابت ہوا کہ کلمہ کے صحیح معنی یہی ہیں جو اہل زبان سنتے ہی سمجھ گئے اور اپنا تعجب ظاہر کرنے لگے اور اپنے عقیدے کا رد دیکھ کر برے برے لفظ کہنے لگے اور جدال وقتال پر آمادہ ہو گئے نہ وہ معنی جو تاویل کے بعد حاصل ہوئے ہیں کیونکہ اس معنی کے وہ منکر نہ تھے۔

اب ہم اس کی تشریح اور زیادہ کرتے ہیں اور ایسی آیتیں نقل کرتے ہیں جن میں لفظ الا مقید بلفظ غیر اللہ آیا ہے فرمایا خدای پاک نے

**ام لهم اله غیر الله. سبحان الله عما یشرکون۔**

ترجمہ: یا ان کے لیے کوئی الہ غیر اللہ ہے پاک ہے اللہ اس چیز سے جو وہ شریک کرتے ہیں انتھی

یہاں سے یہی ثابت ہوا کہ الہ کو غیر اللہ جاننا شرک ہے پھر فرمایا



**ان اخذ الله سمعکم و ابصارکم وختم علی قلوبکم من اله غیر الله یاتیکم به۔**(پ۷ سورۃ انعام آیت ۴۶)

ترجمہ: اگر لے لیوے اللہ تمہاری سماعتیں اور بصارتیں اور مہر کردے تمہارے دلوں پر تو کون الہ غیر اللہ ہے جو تم کو پھیر دیوے انتھی

یہاں سے یہی معلوم ہوا کہ کوئی الہ غیر اللہ نہیں پھر فرمایا

**لقد ارسلنا نوحا الی قومه فقال یاقوم اعبدوا الله مالکم من اله غیره۔**(سورہ الاعراف آیت نمبر ۵۹)

ترجمہ: بتحقیق بھیجا ہم نے نوح کو طرف اس کی قوم کے پس کہا اس نے اے قوم عبادت کرو تم اللہ کی نہیں ہے تمہارے لیے الہ میں سے غیر اس کا انتھی

اب قوم کا جواب سنیے

**قال الملاء من قومه انا لنرک فی ضلال مبین** ۔(سورہ الاعراف آیت نمبر ۶۰)

ترجمہ: کہا ایک گروہ نے اس کی قوم میں سے بتحقیق ہم تجھ کو صریح گمراہی میں دیکھتے ہیں انتھی

اب دیکھئے کہ گمراہ کہنے کی وجہ یہی تھی کہ حضرت نوح نے کہا مالکم من الہ غیرہ۔ یعنی تمہارے الہ غیر خدا نہیں ہیں کیونکہ عینیت ان کے وہموں کے خلاف تھی پھر فرمایا۔

**والی عاد اخاهم هوداً قال یقوم اعبدوا الله ما لکم من اله غیره۔** (پ۱۲ آیت ۵۰ سورہ ھود)

ترجمہ:۔ اور بھیجا ہم نے طرف قوم عاد کے ان کے بھائی ہود کو کہا اس نے اے قوم عبادت کرو تم اللہ کی نہیں ہے تمہارے لیے الہ میں سے غیر اس کا انتھی

اشکال سوم - بعض ناسمجھ لوگ شہادت کے حقیقی معنی پر یہ اعتراض بھی کرتے ہیں کہ تمام مسلمان کلمہ شہادت پڑھتے ہیں یعنی اشهد ان لا إله إلا الله واشهد أن محمدًا عبده و رسوله - اب اگر شہادت کا معنی حاضر ناظر ہو تو لازم آئے گا کہ ہم اللہ جل شانہ اور رسول اللہ ﷺ کو دیکھ رہے ہیں، تو ہم بھی حاضر ناظر ٹھہرے -

جواب: بندہ پہلے مفردات امام راغب کی عبارت سے ثابت کر چکا ہے کہ شہادت میں جو حضور اور مشاہدہ ہوتا ہے وہ کبھی بصر، یعنی آنکھ سے اور کبھی بصیرت، یعنی عقل سے ہوتا ہے، نیز فاضل لاہوری رحمہ اللہ تعالیٰ کے حاشیہ سے ثابت کیا گیا ہے کہ حضور یا ذاتا ہوتا ہے یا علما اور قولہ تعالیٰ (شهد الله انه لا اله الا هو) یہاں حضور علمی ہے، تو اب سوال کا جواب واضح ہے کہ مسلمان جو کلمہ شہادت پڑھتے ہیں، تو اس کی تصدیق اور علم ان کی بصیرت کے ساتھ قائم ہوتا ہے اور بصیرت اس کا مشاہدہ کرتی ہے، تو اب یہاں بھی حضور پایا گیا، لہذا کوئی اشکال نہیں ہے، ہم سے پہلے علمائے کرام علوم شرعیہ میں ماہر ہوتے تھے - لہذا ان کے سوالات بھی معقول ہوتے تھے اور جواب بھی معقولیت سے دیا جاتا تھا، آج کل چونکہ علمائے کرام علوم شرعیہ میں نہایت کمزور ہیں، اس لئے ایسے غیر معقول سوال کرتے ہیں کہ سمجھ دار آدمی کو تعجب ہوتا ہے -

اشکال چہارم - صحیح مسلم میں ہے (عن أبي هريرة أن رسول الله ﷺ أتى المقبرة فقال: السلام عليكم دار قوم مؤمنين وانا إن شاء الله بكم لاحقون وددت أنا قد رأينا إخواننا قالوا أولسنا إخوانك يا رسول الله! قال أنتم أصحابي وإخواننا الذين لم ياتوا بعد، فقالوا كيف تعرف من لم يات بعد من أمتك يا رسول الله! فقال: أرأيت لو ان رجلاً له خيل غرٌّ محجّلة بين ظهري خيلٍ دُهمٍ بهمٍ ألا يعرف خيلهُ؟ قالوا: بلىٰ يا رسول الله! قال فانهم يأتون غرًا محجّلين من الوضوء - وأنا فرطهم على الحوض، الا ليذادن رجال عن حوضي، كما يذاد البعير الضال، أناديهم ألا هلُم فيقال: إنهم قد بدّلوا بعدك فاقول: سحقًا سحقًا)

اس حدیث کا خلاصہ مطلب یہ ہے کہ حضرت ابو ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ



فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ قبرستان میں تشریف لے گئے اور ان کو سلام دیا پھر فرمایا کہ میں اپنے بھائیوں کو دیکھنا چاہتا ہوں، صحابہؓ نے عرض کی کہ کیا ہم آپ کے بھائی نہیں ہیں؟ تو آپ نے فرمایا کہ تم میرے اصحاب ہو اور میرے بھائی وہ ہیں جو ابھی تک دنیا میں نہیں آئے، تو صحابہ نے عرض کی کہ جو لوگ اب تک آپ کی امت میں سے نہیں آئے، ان کو آپ کس طرح پہچانیں گے؟ تو آپ نے فرمایا کہ تم ہی بتاؤ کہ کسی شخص کا گھوڑا غر- محجل ہو یعنی اس کے چار پاؤں اور ماتھا سفید ہو اور وہ گھوڑا بالکل سیاہ گھوڑوں میں مل جائے، تو کیا وہ آدمی اپنا گھوڑا پہچان نہیں لے گا؟ صحابہ نے عرض کی ہاں یا رسول اللہ! خوب پہچان لے گا، تو آپ نے فرمایا وہ لوگ بھی قیامت کے دن غر- محجل ہوں گے یعنی ان کے ہاتھ پاؤں اور پیشانی وضو کے سبب نورانی ہوگی اور میں حوض کوثر پر ان کا انتظام کروں گا- پھر آپ نے فرمایا کہ کئی لوگ ایسے ہوں گے جو میرے حوض سے دور کیے جائیں گے جیسا کہ کسی کا گم شدہ اونٹ حوض سے دور کیا جاتا ہے، تو میں ان کو بلاؤں گا کہ ادھر آؤ تو مجھے جواب دیا جائے گا کہ انہوں نے آپ کے بعد دین تبدیل کر لیا تھا تو میں کہوں گا کہ دور ہو جاؤ! دور ہو جاؤ!

جن لوگوں کا اس حدیث شریف میں ذکر ہے کہ ان کو حوض کوثر سے دور رکھا جائے گا، ان کے متعلق مسلم شریف کی ایک اور حدیث میں اس طرح وارد ہے (وليصدّن عنى طائفة منكم فلا يصلون، فاقول: يارب هؤلاء من أصحابي فيجيبني ملك فيقول: هل تدري ما أحدثوا بعدك) اس حصہ کا ترجمہ یہ ہے کہ آپ فرماتے ہیں تم میں سے ایک گروہ قیامت کے دن مجھ سے دور کیا جائے گا، پس وہ گروہ نہیں پہنچ سکے گا، تو میں کہوں گا کہ اے رب یہ تو میرے اصحاب سے ہیں، تو فرشتہ جواب دے گا کیا آپ جانتے ہیں وہ چیز جو انہوں نے آپ کے بعد پیدا کی؟ جن لوگوں کا اس حدیث شریف میں ذکر ہے ان سے مراد منافقین اور مرتدین ہیں اور جو لوگ آپ کے زمانہ میں مسلمان تھے اور بعد میں مرتد ہو گئے -

منکرینِ حاضر و ناظر ان احادیث سے استدلال کرتے ہیں، کہ قیامت تک آنے والے لوگوں کے اعمال پر آپ مطلع نہیں ہیں، اگر مطلع ہوتے تو ان کو کیوں کہتے

کہ ادھر آؤ، نیز ان کو کیوں کہتے ؟ کہ یہ میرے اصحاب سے ہیں، نیز فرشتہ یہ کیوں کہتا کہ هل تدری ما أحدثوا بعدك کیوں کہ اس کا معنی یہ ہے کہ آپ نہیں جانتے جو انہوں نے بعد میں پیدا کیا ہے، یہ احادیث منکرین، عرض اعمال اور آنحضرت ﷺ کے علم کلی کے خلاف بھی استدلال کے طور پر پیش کرتے ہیں اور ان احادیث کے سمجھنے میں منکرین اور ان کے محدثین کو بہت سی لغزشیں واقع ہوئی ہیں، لہذا اس سوال کے جوابات میں بندہ ذرا زیادہ تفصیل بیان کرے گا امید ہے کہ منصف لوگ اس کی قدر کریں گے۔

جواب اوّل- بندہ کہہ چکا ہے کہ باطل ظاہر ہوتا ہے اور حق پوشیدہ ہوتا ہے ان احادیث میں غور کرنے سے یہ پتا چلتا ہے کہ آنحضرت ﷺ کو ان لوگوں کا دنیا میں بھی پورا پورا علم تھا اور قیامت میں بھی ان کا علم ہوگا، کسی صورت میں منکرین احادیث کے ساتھ استدلال نہیں پکڑ سکتے کہ آپ ان لوگوں کو نہیں جانتے تھے-

جواب کی تمہید کے لئے ایک حدیث کا پہلے جاننا ضروری ہے- مسلم اور بخاری دونوں میں حضرت حذیفہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے ہر شے کو قیامت تک بیان فرمادیا، جس نے یاد رکھا اسے یاد رہا اور جس نے بھلا دیا اس کو بھول گیا اور میرے یہ دوست اس کو جانتے ہیں کہ کبھی کبھی ایسی شے واقع ہو جاتی ہے کہ میں اسے بھول گیا تھا، پس جس وقت میں اسے دیکھتا ہوں تو مجھے یاد آجاتی ہے کہ یہ تو آنحضرت ﷺ نے فرمائی تھی- جیسا کہ ایک آدمی دوسرے آدمی سے غائب ہو جاتا ہے اور آدمی اس غائب کو بھول جاتا ہے اور جب دوبارہ دیکھتا ہے تو اس کو یاد آجاتا ہے- کہ یہ تو وہی شخص ہے جس کو میں نے پہلے دیکھا تھا، اس حدیث سے روز روشن کی طرح ثابت ہوگیا کہ صحابہ کرام نے آنحضرت ﷺ سے جو واقعات استقبالیہ سنے تھے اگرچہ درمیان میں ان کو بھول گئے، لیکن جب وہ واقعہ ظہور پذیر ہوتا تھا تو صحابہ کرام جان جاتے تھے کہ یہ تو وہی واقعہ ہے جس کا آپ نے ذکر کیا تھا-

اب ذرا مسلم شریف کی حدیث کی طرف آیئے جب آنحضرت ﷺ نے دنیا میں صحابہ کرام کو فرمادیا کہ قیامت میں کئی ایسے لوگ ہوں گے کہ میں انکو اپنی طرف



بلاؤں گا، تو فرشتے کہیں گے کہ یہ آپ کے بعد مرتد ہو گئے تھے اور پھر میں ان کو کہوں گا کہ دور ہو جاؤ! تو اسی سے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ آپ کو دنیا میں ان کے کفر کا علم تھا، جیسے اس حدیث کو پڑھنے والے کو علم ہو جاتا ہے کہ یہ مرتدین ہیں اور آپ کی امت نہیں ہیں، تو جب قیامت میں یہ واقعہ پیش آئے گا تو آپ کو اس وقت بھی ان لوگوں کا یقیناً علم ہوگا کہ یہ وہی مرتدین ہیں جن کا ذکر میں دنیا میں اپنی امت کو بتا آیا ہوں، بلکہ قیامت میں جب آپ ان لوگوں کو دیکھیں گے تو آپ کو یہ بھی علم ہوگا کہ میں ان کے متعلق یہ کہوں گا کہ (هٰؤلاء من اصحابی) اور فرشتہ مجھے یہ جواب دے گا کہ (هل تدری ما أحدثوا بعدك) منکرین کی یہ کتنی افسوس ناک بات ہے ؟ کہ صحابہ کرام رضوان الله تعالیٰ علیهم أجمعین تو جو واقعہ حضور سے سنیں کہ آئندہ یہ ہونے والا ہے تو جب وہ واقعہ پیش آئے تو صحابہ کرام کو علم ہو جائے کہ یہ وہی واقعہ ہے جس کا حضور نے تذکرہ فرمایا تھا اور منکرین کے اعتقاد کے مطابق آنحضرت ﷺ جس واقعہ کا ذکر دنیا میں صحابہ کرام کے سامنے فرماتے ہیں اور دنیا میں اس واقعہ کا آپ کو علم ہے تو جب قیامت کے دن وہ واقعہ پیش آتا ہے تو آپ کو اس کا کوئی علم نہیں ہوتا کہ یہ تو وہی واقعہ ہے کہ جو میں نے دنیا میں بیان کیا تھا، تو منکرین کے عقیدہ کے مطابق صحابی کا علم سرور دو عالم ﷺ کے علم سے زیادہ پختہ ہوا، کیونکہ صحابی نے جو آپ سے سنا تھا جب وہ واقعہ اس کے سامنے آیا تو اسکو علم ہو گیا کہ یہ وہی واقعہ ہے جو میں نے سنا تھا، لیکن آنحضرت ﷺ دنیا میں ایک واقعہ کا ذکر فرماتے ہیں کہ یہ واقعہ ہونے والا ہے، لیکن جب وہ واقعہ وقوع پذیر ہوتا ہے تو منکرین کے عقیدہ کے مطابق آپ کو یہ علم نہیں ہوتا کہ یہ وہی واقعہ ہے جو دنیا میں بیان کر چکا ہوں- کیا اس عقیدہ والا آدمی آپ کے ساتھ محبت میں مخلص ہو سکتا ہے ؟ ہرگز نہیں- اب واضح ہوگیا کہ جب آپ قیامت میں ان لوگوں کو دیکھیں گے تو پہلی نظر میں پہچان جائیں گے کہ یہ وہی کفار اور مرتدین ہیں جن کا ذکر میں دنیا میں اپنی امت کو کر آیا ہوں-

غور فرمائیں کہ اس پندرھویں صدی کے اہل سنت جو مسلم شریف کی ان احادیث کو پڑھتے ہیں اور ساری عمر پڑھاتے رہتے ہیں اور دنیا میں ان کو علم ہے کہ یہ

کفار اور مرتدین ہیں - یہ اہل سنت جب قیامت میں ان لوگوں کو دیکھیں گے کہ یہ لوگ حوض کوثر سے روکے جا رہے ہیں، تو فوراً معلوم کر لیں گے کہ یہ وہی کفار اور مرتدین ہیں جن کا ذکر ہم مسلم شریف میں دنیا میں پڑھ آئے ہیں اور پڑھا آئے ہیں تو پھر شارع علیہ السلام کو جن کو علم نہایت ہی قوی ہے، کس طرح قیامت میں علم نہیں ہوگا؟ جن کے علم کا ذمہ اللہ تعالیٰ نے کلام پاک میں بایں الفاظ بیان فرمایا ہے کہ (ان علینا بیانہ) کے اے محبوب! قرآن کا بیان کرنا ہماری ذمہ داری ہے، رہا یہ سوال کہ جب آپ ان کو جانتے ہیں تو پھر قیامت میں ان کے متعلق سوال کیوں کریں گے؟ تو اس کا جواب بندہ ان شاء اللہ آگے چل کر مدلل اور بحوالہ کتب معتبرہ عند المنکرین بیان کرے گا - انتظار فرمائیں -

جواب دوم - ان ہی احادیث کے اوّل میں گزر چکا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے آنحضرت ﷺ سے سوال کیا کہ جن بھائیوں کے دیکھنے کی آپ تمنا فرما رہے ہیں جو بعد میں آنے والے ہیں، ان کو آپ کیسے شناخت کریں گے کہ یہ میری امت اور میرے بھائی ہیں؟ تو آپ نے نہایت واضح مثال سے سمجھایا کہ میں ان کو کس طرح شناخت کروں گا، مثال یہ ہے کہ ایک بندہ کا گھوڑا غر محجل ہو یعنی اس کے پاؤں اور پیشانی سفید ہو اور وہ بالکل سیاہ گھوڑوں میں مل جائے، تو کیا وہ آدمی اپنے گھوڑے کی شناخت نہیں کرے گا؟ اب جس آدمی کا گھوڑا غر محجل ہو اور اس آدمی کے سامنے ایک بالکل سیاہ گھوڑا پیش کیا جائے جس کو اس آدمی نے اس سے پہلے بالکل نہیں دیکھا اور اس سے پوچھا جائے کہ کیا تم جانتے ہو کہ یہ تمہارا گھوڑا ہے یا نہیں؟ تو وہ فوراً کہہ دے گا کہ میں یقیناً جانتا ہوں کہ یہ میرا گھوڑا نہیں ہے، کیونکہ میرے گھوڑے والی علامتیں اس میں موجود نہیں اور اگر یہ شخص یہ کہے کہ میرے گھوڑے کی فلاں فلاں علامتیں ہیں اور وہ علامتیں اس سیاہ گھوڑے میں نہیں پائی جاتیں - لیکن اس کے باوجود مجھے یہ علم نہیں ہے کہ یہ میرا گھوڑا ہے یا نہیں - تو ایسے آدمی کو کوئی عقل مند، سمجھ دار نہیں کہے گا - بلکہ مجنون کہے گا، تو جب آپ نے اپنی امت کی علامتیں غر محجل فرمائی ہیں اور یہ علامتیں مؤمنوں میں پائی جائیں گی اور اور کفار مرتدین میں نہیں پائی جائیں گی، تو یقیناً



قیامت میں آپ مؤمنوں کو تو اس وجہ سے شناخت کریں گے کہ ان میں وہ علامتیں پائی جاتی ہیں اور کفار کو اس وجہ سے شناخت کریں گے کہ ان میں وہ علامات نہیں پائیں گے اور دنیا میں بھی دوست اور اجنبی کی شناخت کا یہی طریقہ ہے کہ آدمی دوست کی شکل اور چہرہ مہرہ جانتا ہے، اب اس شخص کے سامنے اگر ایک اجنبی کو پیش کیا جائے جس کو اس نے اس سے پہلے کبھی نہیں دیکھا اور اس سے سوال کیا جائے کہ بتاؤ تجھے علم ہے کہ یہ تمہارا دوست ہے یا تم کو علم ہے کہ یہ تمہارا دوست نہیں ہے؟ تو وہ فوراً کہہ دے گا کہ یہ میرا دوست نہیں ہے، کیونکہ میرے دوست کی شکل اور چہرہ مہرہ اس میں نہیں پایا جاتا اگر وہ شخص یہ کہے کہ میرے دوست کی علامات تو اس اجنبی میں نہیں پائی جاتیں، لیکن اس کے باوجود مجھے یہ علم نہیں ہے کہ یہ اجنبی میرا دوست ہے یا کہ نہیں ہے تو اس کو سفیہ (بے وقوف) کہا جائے گا -

منکرین کے عقیدہ کے مطابق اگر قیامت میں آپ امت اور غیر امت میں اور مؤمنوں اور کفار مرتدین میں امتیاز نہ فرما سکیں گے، تو غر محجل والی حدیث کی تکذیب ہوتی ہے، حیف ہے منکرین کے محدثین پر جو یہ کہتے ہیں کہ مؤمنوں کو تو آپ علامات سے پہچانیں گے اور کفار و مرتدین کو باوجود اس کے کہ ان میں وہ علامات نہیں ہیں، پہچان نہیں سکیں گے -

خلاصہ جواب کا یہ ہے کہ قیامت میں امتیاز کی مدار غرہ اور تحجیل پر ہے، مسلمانوں میں یہ علامتیں موجود ہوں گی، لہٰذا وجود علامات کی وجہ سے مؤمنوں کو پہچانیں گے اور کفار مرتدین میں غرہ اور تحجیل کی نفی ہو گی لہٰذا کفار مرتدین کو اس نفی کی وجہ سے پہچانیں گے - آنحضرت ﷺ کا تو معاملہ ہی اور ہے جو علمائے اہل سنت غرہ اور تحجیل والی حدیث کو دنیا میں پڑھتے پڑھاتے رہے ہیں، وہ بھی قیامت میں ان علامات کے اثبات اور نفی سے اس امت مرحومہ اور غیر امت میں آسانی سے امتیاز کر لیں گے -

اگر منکرین کے محدثین سے کوئی پوچھے کہ کیا اس غرہ اور تحجیل کی علامت سے تم مؤمنوں اور کفار مرتدین کو قیامت میں پہچان لو گے یا نہیں؟ تو میرے خیال میں یہ اثبات میں جواب دیں گے، تو گویا یہ لوگ سرور دو عالم ﷺ کے علم کو اپنے علم سے بھی

کمتر جانتے ہیں- نعوذ باللہ من هذه العقيدة القبيحة -

قارئین کرام - چونکہ حدیث مسلم شریف سے منکرین، عوام کو بڑا دھوکہ دیتے ہیں، اس لئے جواب میں طوالت آگئی ہے اور قارئین کو تکرار کا بھی وہم ہوگا لہذا بندہ معذرت خواہ ہے-

جواب سوم- مستدرک حاکم میں بندہ نے ایک حدیث پڑھی ہے کہ جب آنحضرت ﷺ نے صحابہ کرام کو فرمایا کہ قیامت میں کئی ایسے لوگ ہوں گے جن کو حوض کوثر سے روکا جارہا ہوگا- تو حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فوراً سوال کیا کہ یارسول اللہ ﷺ میں ان لوگوں میں ہوں گا یانہ؟ تو آپ ﷺ نے جواب دیا کہ تم ان میں نہیں ہوگے، تو اس سے بھی پتہ چلا کہ ان کفار اور مرتدین کا دنیا میں آپ کو پورا پورا علم ہے کہ وہ کون لوگ ہوں گے؟ کیونکہ یہ وہ لوگ ہیں جو آپ کے بعد مرتد ہوئے تھے، اسی لئے آپ ﷺ نے فرمایا کہ هؤلاء من اصحابی تو آپ کو دنیا میں ان لوگوں کا علم تھا جنہوں نے بعد میں مرتد ہونا تھا-

جواب چہارم- علامہ ابن حجر رحمہ اللہ نے فتح الباری میں سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ کی جو مرسل حدیث ذکر فرمائی ہے- جس کا ذکر پہلے آچکا ہے دوبارہ ملاحظہ ہو:

(ليس من يوم الا يعرض على النبي ﷺ امته غدوة وعشية فيعرفهم بسيماهم وأعمالهم فلذلك يشهد عليهم ففي هذا المرسل ما يرفع الاشكال الذي تضمنه حديث ابن فضالة)

اس حدیث شریف میں یہ امر صراحۃً مذکور ہے کہ خواہ آنحضرت ﷺ کے زمانہ کے لوگ ہوں یا قیامت تک آنے والی امت آپ صرف ان کے اعمال پر ہی مطلع نہیں بلکہ عمل کرنے والوں کو بھی ان کی شکل اور چہرہ مہرہ سے پہچانتے ہیں اور یہی علامہ ابن حجر رحمہ اللہ کا مختار ہے- لہذا ابن حجر رحمہ اللہ نے اخیر میں فرمایا کہ ابن فضالہ کی حدیث سے جو اشکال پیدا ہوتا تھا کہ آپ صرف ان لوگوں کو جانتے ہیں، جو آپ کے زمانہ میں تھے، وہ اشکال اس مرسل حدیث سے رفع ہوگیا، کیونکہ اس حدیث میں زمانہ کی تخصیص نہیں ہے، اس لئے کہ ہر روز صبح وشام امت اور اس کے عاملین آپ کے



سامنے پیش کیے جاتے ہیں نیز تفسیر عزیزی سے بھی یہی مضمون گذر چکا ہے کہ آپ قیامت تک آنے والے مؤمن اور کافر سب کو مع ان کے اعمال کے پہچانتے ہیں، تو اب منکرین کا وہ اشکال رفع ہوگیا جو یہ کہتے ہیں کہ جو لوگ قیامت میں حوض کوثر سے روکے جائیں گے، آپ ان کے اعمال کو نہیں جانتے لہذا اُس حدیث مسلم کی تاویل اور توجیہ کی جائے گی جو کہ بندہ آئندہ سطور میں ذکر کرے گا-

مولوی شبیر احمد عثمانی صاحب نے شرح فتح الملہم میں حدیث مسلم کا یہ جواب دیا ہے کہ مسلمانوں کے اعمال تو آنحضرت ﷺ پر پیش کیے جاتے ہیں اور ان اعمال کی وجہ سے آپ مسلمانوں کو پہچانتے ہیں لیکن چونکہ کفار کے اعمال پیش نہیں کیے جاتے اس لئے ان کو قیامت میں نہیں پہچانیں گے، حدیث مسلم میں جن لوگوں کا ذکر ہے کہ وہ حوض کوثر سے روکے جائیں گے، وہ چونکہ مرتدین وکافر ہیں اس لئے آپ ان کو نہیں پہچانیں گے-

یہ جواب دو وجہ سے مردود ہے -

وجہ اوّل: حدیث ابن المسیب میں مؤمنوں کافروں کی کوئی تخصیص نہیں ہے، بلکہ تمام امتِ دعوت کے اعمال مع عاملین کے آنحضرت ﷺ پر پیش کئے جاتے ہیں، اور تفسیر عزیزی میں تو کفار اور منافقین کی تصریح بھی موجود ہے کہ آپ ان سب کو تا قیامت مع اعمال کے پہچانتے ہیں- تفسیر عزیزی کا وہ حصہ دوبارہ ملاحظہ ہو:

(پس می شناسد گناہاں شمارا ولہذا شہادت او در دنیا بہ حکم شرع در حق امت مقبول و واجب العمل است وآنچہ از فضائل و مناقب حاضران زمان خود مثل صحابہ و ازواج واہل بیت یا غائبان از زمان خود مثل اویس وصلہ ومہدی ومقتولِ دجال یا از معائب و مثالب حاضران وغائبان می فرماید اعتقاد بران واجب است وازین است کہ در روایات آمد کہ ہر نبی را بر اعمال امتیان خود مطلع می سازند کہ فلانے امروز چنین میکند وفلانے چناں تا روز قیامت ادائے شہادت تواند کرد)

غور فرمائیں کہ اس عبارت میں تصریح ہے کہ آپ ہر ایک کے اخلاص و نفاق کو جانتے ہیں- اخلاص مؤمنوں میں ہے اور نفاق کفار میں، نیز اس عبارت میں

تصریح ہے کہ آپ حاضرانِ زمانہ مقدس اور ان کے اعمال واحوال کو ہی نہیں جانتے بلکہ جو لوگ آپ کے زمانہ سے غائب ہیں ان کے احوال واعمال نیک وبد کو بھی پہچانتے ہیں، نیز شاہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے تصریح فرمادی کہ اس کا عقیدہ رکھنا واجب ہے اور اس کی دلیل یہ بیان فرمائی کہ روایات میں آچکا ہے کہ ہر نبی اپنی امت کو مع ان کے اعمال واحوال کے پہچانتا ہے، تو صاحب فتح الملہم کا یہ کہنا کہ صرف مؤمنوں کے اعمال پیش ہوتے ہیں اور کافروں کے پیش نہیں ہوتے باطل ٹھہرا۔

وجہ دوم۔ اگر تسلیم ہی کر لیا جائے کہ آپ پر صرف مؤمنوں کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں اور کافروں کے پیش نہیں کیے جاتے، تو بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ آپ قیامت میں مؤمنوں اور کافروں دونوں کو پہچانیں گے۔ مؤمنوں کو تو اس وجہ سے پہچانیں گے کہ وہ مؤمن آپ کے سامنے مع اعمال کے پیش کیے جاتے رہے اور کافروں منافقوں کو اس وجہ سے پہچانیں گے کہ وہ مع اعمال کے آپ کے سامنے پیش نہیں کیے جاتے تھے۔ جیسا کہ مشہور مقولہ ہے (الأشياء تعرف باضداد ها)۔

یہ بات اگرچہ واضح ہے لیکن پھر بھی بندہ اس کی ایک مثال پیش کرتا ہے، مثلاً ایک آدمی صبح وشام بادشاہ کے دربار میں حاضر ہو کر بادشاہ کی خدمت سرانجام دیتا ہے۔ اور ایک دوسرا آدمی ہے جو نہ کبھی بادشاہ کے دربار میں گیا اور نہ کبھی خدمت سرانجام دی تو اگر یہ دوسرا آدمی بادشاہ کے سامنے پہلی دفعہ پیش کیا جائے اور بادشاہ سے پوچھا جائے کہ جناب والا کیا آپ جانتے ہیں کہ یہ وہی شخص ہے جو کہ آپ کے دربار میں آتا جاتا اور خدمت ادا کرتا ہے یا آپ یہ جانتے ہیں کہ یہ مذکورہ بالا آدمی نہیں ہے تو بادشاہ فوراً یہ جواب دے گا کہ میں جانتا ہوں کہ یہ وہ خادم شخص نہیں ہے یہ تقریر بعینہٖ اسی طرح کی ہے جو کہ غرہ تحجیل کی وجہ سے پہچانیں گے۔

**خلاصہ یہ ہوا کہ قیامت میں آنحضرت ﷺ مومنوں اور کافروں سب کو عرض اعمال اور غرہ تحجیل کی وجہ سے پہچانیں گے، مومنوں کو تو اس وجہ سے کہ غرہ تحجیل اور عرض اعمال ان میں پایا گیا اور کفار کو اس طرح پہچانیں گے کہ یہ اوصاف ان میں نہیں پائے گئے۔ اور علامات سے پہچاننے کا یہ ایک معروف طریقہ ہے۔**



صاحب فتح الملہم نے حدیث مسلم کا ایک اور جواب بھی دیا ہے، وہ یہ کہ آپ کے سامنے صرف مومنوں اور کافروں کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں اور آپ ان اعمال کو جانتے ہیں لیکن خود مومن کافر نہیں پیش کیے جاتے، اس لیے آپ ان کو قیامت میں نہیں پہچانیں گے، یہ جواب بھی مردود ہے کیونکہ اس میں حدیث غرہ تحجیل کی صراحۃً تکذیب ہے اور حدیث سعید بن میتب کے بھی صریحاً خلاف ہے کیونکہ ان دونوں میں مذکور ہے آپ جمیع امت کے اعمال مع عاملین کے جانتے اور پہچانتے ہیں۔

تنبیہ = حدیث مسلم شریف جس میں مذکور ہے کہ قیامت کے دن بعض لوگوں کو حوض کوثر سے روکا جائے گا اور آنحضرت ﷺ ان کے متعلق فرمائیں گے کہ (هؤلاء من أصحابي) اس سے منکرین نے استدلال کیا ہے کہ نہ تمام لوگوں کے اعمال آپ پر پیش کیے جاتے ہیں اور نہ آپ سب آدمیوں کو قیامت تک جانتے ہیں، ورنہ مذکورہ بالا آدمیوں کے متعلق یہ نہ فرماتے کہ (هؤلاءِ من أصحابي) اس دلیل کے یہاں تک چار صحیح جواب گزر چکے ہیں اور دو غلط جواب جن کو صاحب فتح الملہم نے ذکر کیا ہے انکو رد کیا جا چکا ہے اب حدیث مسلم شریف سے استدلال کا جواب پنجم ملاحظہ ہو۔

جواب پنجم۔ منکرین جو حدیث مسلم سے اس امر پر استدلال لاتے ہیں کہ وہ لوگ جن کو قیامت کے دن حوض کوثر سے روکا جائے گا، آنحضرت ﷺ ان کو نہیں جانتے تھے اب بندہ ان سے پوچھتا ہے کہ اس حدیث شریف میں وہ کون سے الفاظ ہیں؟ جن سے یہ پتہ چلتا ہے کہ آپ ان لوگوں کو نہیں جانتے تھے۔ اس جگہ دو ہی احتمال ہیں۔

اول۔ یہ کہ آنحضرت ﷺ ایک روایت میں ان کے متعلق یہ فرماتے ہیں کہ (یاربّ هؤلاءِ من أصحابي) اور دوسری روایت میں ان کے متعلق فرماتے ہیں کہ (أناديهم ألا هَلُمَّ) پہلی عبارت کا معنی یہ ہے کہ اے اللہ یہ میرے اصحاب سے ہیں اور دوسری عبارت کا یہ معنی ہے کہ میں اُن کو بلاؤں گا کہ ادھر آؤ۔ اگر اُن پر اور ان کے اعمال پر آپ مطلع ہوتے کہ وہ کافر مرتد ہیں تو کبھی آپ ان کی سفارش نہ فرماتے اور ان کو اپنی طرف نہ بلاتے، جب سفارش کی اور اپنی طرف بلایا تو معلوم ہوا کہ اُن پر اور ان کے اعمال پر آپ مطلع نہیں ہیں۔

احتمال دوم - جب آپ ان لوگوں کی سفارش کریں گے اور ان کو بلائیں گے تو ایک روایت میں یہ جواب دیا جائے گا - (هل تدری ما أحدثوا بعدك) اور دوسری روایت میں یہ جواب دیا جائے گا کہ (قد بدّلوا بعدك) پہلے جواب کا یہ معنی ہے کہ کیا آپ جانتے ہیں؟ کہ انہوں نے آپ کے بعد کیا چیز پیدا کی اور دوسرے جواب کا یہ معنی ہے کہ تحقیق آپ کے بعد انہوں نے دین کو تبدیل کر دیا۔

ان دونوں جوابوں سے پتہ چلتا ہے کہ آپ کو ان کا علم نہیں تھا، حالانکہ یہ دونوں احتمال مردود ہیں اور ان دونوں احتمالوں سے یہ ہرگز پتہ نہیں چلتا کہ آپ ان کو نہیں جانتے تھے۔

پہلے بندہ احتمال ثانی پر بحث کرتا ہے ایک جواب میں یہ ہے (قد بدّلوا بعدك) - یہاں آنحضرت ﷺ کے علم کا ذکر ہی نہیں، بلکہ اس میں صرف یہ ہے کہ انہوں نے اپنا دین تبدیل کر لیا - یہ جملہ خبریہ ہے اور اہل علم جانتے ہیں کہ جملہ خبریہ سے ہمیشہ متکلم مخاطب کو صرف حکم کا ہی فائدہ نہیں دیتا، بلکہ جملہ خبریہ کئی اور مقاصد کے لئے بھی مستعمل ہوتا ہے، مثلاً غم اور حزن کے لئے بھی جملہ خبریہ استعمال ہوتا ہے جیسے مریم علیہا السلام کی والدہ ماجدہ نے اللہ تعالیٰ کو خطاب کرتے ہوئے عرض کیا (انّی وَضَعْتُهَا اُنْثٰی) جس کا معنی یہ ہے کہ میں نے لڑکی جنی ہے، یہاں علمائے بلاغت تصریح فرمارہے ہیں کہ یہاں اللہ تعالیٰ کو خبر دینا مقصود نہیں ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ کو پہلے سے اس کا علم ہے اور اللہ تعالیٰ کو یہ بھی پہلے سے علم ہے کہ کلام کرنے والی بھی جانتی ہے کہ اس نے لڑکی جنی ہے، لہٰذا اس کلام کا مقصد صرف غم اور حزن کا ظاہر کرنا ہے اور کبھی جملہ خبریہ سے متکلم کا یہ مقصد ہوتا ہے کہ جیسے مخاطب اس خبر کو جانتا ہے متکلم کو بھی اس خبر کا علم ہے - جس کی مثال علمائے بلاغت نے یہ دی ہے (قد حفظتَ التوراۃ) یعنی تو نے تورات یاد کر لی ہے، تو مخاطب اس کلام سے پہلے اس کا عالم تھا کہ اس نے تورات یاد کی ہے - متکلم کی غرض اس کلام سے صرف یہ ہے کہ میں بھی اس امر کو جانتا ہوں۔

منکرین کا استدلال اس عبارت سے اس وقت درست ہوگا کہ مذکورہ بالا



جملہ سے حکم کا افادہ مقصود ہو، یعنی پہلے آپ اس حکم کو نہیں جانتے تھے اور اب اس کلام سے حکم کا علم آیا، حالانکہ یہ بھی احتمال ہے کہ اس عبارت میں اظہار غم اور حزن کیا گیا ہو، کہ یہ بڑی افسوس کی بات ہے کہ ان لوگوں نے آپ کے اصحاب میں سے ہوتے ہوئے اپنا دین تبدیل کر لیا، اور یہ بھی احتمال ہو سکتا ہے کہ اس کلام کے متکلم کی یہ غرض ہو کہ میں بھی جانتا ہوں کہ انہوں نے دین کو تبدیل کر لیا، جیسے کہ آپ جانتے ہیں، تو اب منکرین کا استدلال درست نہ ہوا کیونکہ یہ ایک مشہور قانون ہے کہ (اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال) نیز بندہ نے جو دو آخری احتمال ذکر کیے ہیں ان پر عرض اعمال والی حدیث بھی دلالت کرتی ہے اور یہی عرض اعمال والی حدیث احتمال اوّل کے خلاف ہے جس پر منکرین کے استدلال کا مدار ہے - احتمال اوّل سے بندہ کی مراد حکم کا افادہ ہے۔

اور دوسرے جواب میں یہ ہے (هل تدری ما أحدثوا بعدك) اس عبارت میں بے شک آپ کے علم و درایت کا ذکر ہے، لیکن اس سے علم و درایت کی نفی ثابت نہیں ہوتی، کیونکہ یہ عبارت اسی طرح ہے جیسا کہ قرآن پاک میں ہے (هل اتی علی الانسان حین من الدهر لم یکن شیئاً مذکورا) تو جیسا قرآن پاک کی آیت کا یہ مطلب ہے کہ یقیناً انسان پر ایسا وقت آیا ہے کہ وہ کوئی شے نہیں تھا - اسی طرح هل تدری کا بھی یہی مطلب ہے کہ یقیناً آپ جانتے ہیں جو چیز انہوں نے آپ کے بعد پیدا کی، تو دونوں جگہ هل بمعنی قد ہے - اور بندہ کی اس تاویل پر عرضِ اعمال والی حدیث دلالت کرتی ہے - بعض روایات میں یہ لفظ ہیں لا تدری ما احدثوا بعدك یہاں علم اور درایت کی نفی ہے تو تمام روایات جمع کرنے کے لیے یہ کہا جائے گا کہ لا تدری میں حرفِ استفہام محذوف ہے - اور یہ تاویل ہم کو اس لیے کرنی پڑی کہ عرضِ اعمال والی حدیث اس کے خلاف ہے۔

یہاں تک بندہ نے احتمال ثانی کو رد کیا ہے کہ دونوں جوابوں سے آپ کے علم کی نفی نہیں ہوئی۔

اب بندہ پہلے احتمال پر بحث کرتا ہے یعنی ایک روایت میں آپ نے عرض کیا

(یا رب ھؤلاء من اصحابی) اور دوسری روایت میں یہ فرمایا کہ (اَلا ھَلُمَّ) تو ان دونوں عبارتوں سے قطعاً یہ ثابت نہیں ہوتا کہ آپ کو ان لوگوں کا علم نہیں تھا، اب یہ سوال ہو سکتا ہے کہ جب آپ کو علم تھا تو پھر یہ سفارش کیوں فرمائی؟ تو اس کے علماء نے کئی جواب دیے ہیں۔

جواب اوّل: آپ نے جو فرمایا۔(ھؤلاء من اصحابی) تو یہ ان لوگوں کو مزید غم میں ڈالنے کے لئے فرمایا گیا، اس کی تفصیل یہ ہے کہ جب آپ ان کو اپنی طرف مضاف کریں گے اور فرمائیں گے کہ (ھؤلاء من اصحابی) تو ان لوگوں کے دل میں نجات کی قوی امید پیدا ہو جائے گی، کہ شفیع المذنبین ﷺ نے ہماری سفارش کی ہے اور ہم کو اپنی طرف مضاف کیا ہے تو جب فرشتہ جواب دے گا۔ اور آپ سحقاً سحقاً فرمائیں گے یعنی دور ہو جاؤ دور ہو جاؤ۔ تو اب ان کو جو نجات کی قوی امید تھی وہ ٹوٹ جائیگی اور ان کو شدید صدمہ پہنچے گا، کیونکہ جس چیز کی قوی امید ہو اور وہ امید منقطع ہو جائے تو شدید صدمہ ہوتا ہے، شارحین حدیث نے اس کو اِقناطِ کلی سے تعبیر کیا ہے یعنی پورا ناامید کرنا، یہ جواب بھی اس پر دال ہے کہ وہ لوگ کفار اور مرتدین تھے اور مؤمن نہیں تھے کیونکہ مؤمن کو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے کلی طور پر ناامید نہیں کیا جا سکتا۔

جواب دوم: جب آپ ان لوگوں کو اپنے اصحاب میں شمار کریں گے اور اس کے بعد فرمائیں گے دور ہو جاؤ دور ہو جاؤ، تو ان کو سخت حسرت پیدا ہو گی کہ ہم آپ کے اصحاب تھے، چاہیے تو یہ تھا کہ ہم بہشت میں بلند درجے حاصل کرتے، لیکن شیطان نے ہم کو گمراہ کیا اور ہم قہر و ذلت میں چلے گئے، یہ دونوں جواب فتح الملہم سے پتہ چلتے ہیں، چونکہ یہ دونوں جواب اہل سنت کے عقیدہ سے کچھ مناسبت رکھتے ہیں اس لیے بندہ نے یہاں ان کو ذکر کر دیا ہے اور صاحب فتح الملہم نے جو تیسرا جواب دیا ہے جس کا ذکر پہلے آچکا ہے وہ چونکہ اہل سنت کے عقیدہ سے متصادم تھا اس لیے اس کو رد کر دیا گیا ہے۔

جواب سوم: باوجود علم کے کہ یہ کافر و مرتد ہیں چونکہ آنحضرت ﷺ رحمۃ للعلمین ہیں اس لئے غایت رحمت کی وجہ سے ان کی سفارش فرمائیں گے، یہ جواب الکوکب الدّری حاشیہ ترمذی میں محدث سہارنپوری نے دیا ہے، جو کہ



دیوبندی مکتب فکر سے تعلق رکھتا ہے۔ فتح الملہم اور الکوکب الدّری کے جواب سے بندہ کا مقصد منکرین کو الزام دینا ہے کہ جس چیز کا ان کے محدثین اقرار کرتے ہیں وہ اس کے منکر کیوں ہیں؟

جواب چہارم: یہ جواب صاحب روح المعانی کا ہے۔ عبارت ملاحظہ ہو۔:

(انه عليه الصلوٰة والسلام يعلم الأعيان أيضا إلا أنه نسى فقال أصحابى ولتعظيم قبح ما أحدثوا قيل لهُ إنك لا تدرى ما أحدثوا بعدك)

یعنی آنحضرت ﷺ ان لوگوں کے اعمال اور ذوات دونوں کو جانتے ہیں اور عرضِ اعمال کی وجہ سے آپ کو ان کا علم ہے، لیکن قیامت میں اس علم کی طرف سے ذرا توجہ ہٹ جائے گی، تو فرمائیں گے اصحابی اور اسی طرح آپ کو اس چیز کا علم بھی تھا جو ان کفار اور مرتدین نے آپ کے بعد پیدا کی۔ لیکن چونکہ یہ بدعت بہت بڑی قبیح تھی، اس لئے علم کے باوجود فرمایا گیا کہ إنك لا تدرى مقصد نفی علم نہیں ہے بلکہ بدعت کے عظیم قبح کا اظہار ہے۔

وآخر دعوانا أن الحمد لله رب العالمين وصلى الله تعالىٰ على خير خلقه محمد وعلىٰ آله وأصحابه أجمعين۔



## فیضان مدینہ پبلیکیشنز کی لاجواب کتب

- شرک کی حقیقت
- غیر مقلدین کو دعوت انصاف (اول) (مطبوعہ)
- غیر مقلدین کو دعوت انصاف (دوم) (مطبوعہ)
- غیر مقلدین کو دعوت انصاف (سوم) (مطبوعہ)
- غیر مقلدین کو دعوت انصاف (چہارم) (مطبوعہ)
- مجموعہ تصانیف حضرت علامہ محمد اسماعیل نقشبندی علیہ الرحمۃ
- دیو بند کا نیا دین (مطبوعہ)
- سرور کونین ﷺ کی بشریت و نورانیت (مطبوعہ)
- دیو بندیوں سے لاجواب سوالات (مطبوعہ)
- مجموعہ رسائل مفتی محمد شفیع جماعتی رحمۃ اللہ علیہ (مطبوعہ)

ناشر: فیضان مدینہ پبلیکیشنز جامع مسجد عمر روڈ کاموکی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# شہنشاہ کی آمد

از علامہ ابوالحقائق محمد رمضان محقق نوری علیہ الرحمۃ
مدرس دار العلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ
وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ



# شہنشاہ کی آمد

الحمد و الصلوٰۃ للہ رب العلمین و علی رسولہ رحمۃ للعلمین و علیٰ الہ و اصحابہ اجمعین. بسم اللہ الرحمن الرحیم واصبر نفسک مع الذین یدعون ربھم بالغدوۃ والعشی یریدون وجھہ و لا تعد عینک عنھم.

(ترجمہ) اور اپنی جان کو ان کے ساتھ رکھو جو اپنے رب کو پکارتے رہتے ہیں صبح وشام۔ چاہتے ہیں اللہ کی رضا کو اور تمہاری آنکھیں ان کو چھوڑیں نہ۔

اللہ تعالیٰ کا کروڑہا شکر ہے کہ اس نے ہمیں ایسا عظیم الشان رسول انعام فرمایا جو سراپا برکت اور رحمت ہی رحمت ہے جس کی اسوۂ حسنہ ہماری مشعل راہ باعث نجات وفلاح ہے فالحمد للہ رب العلمین۔

حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بے مثل کمالات وغیر متناہی خوبیوں سے قرآن وحدیث بلکہ سب کتب وصحائف سماویہ پر ہیں۔ سب انبیاء ورسل، حور و ملائک، اولیاء واقطاب، سب کے سینوں اور زبانوں، دلوں اور جانوں پر نعت و اوصاف محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم موجزن ہیں آپ کی ذات واوصاف کا ذکر وفکر مومنین کے دل کا چین، غذائے روح ہے۔ آپ کی دید شفائے جان ورویت رحمان ہے۔ مولا جامی رحمۃ اللہ علیہ حدیث من رانی فقد رای الحق کے آئینہ میں دیکھتے ہوئے رقم طراز ہیں۔

خود گفت ہر آنکس کہ مرادید خدادید
یعنی بود آئینہ حق روئے محمد

اور نفحات الانس میں ناقل ہیں:

نسیت الیوم من عشقی صلاتی!

فلا ادری غداتی من عشائی
فذکرک سیدی اکلی و شربی
ووجهک ان رایت شفاء دائی

انسان کمال حاصل کرنے اور صفات حسنہ سے مزین ہونے کے لیے آیا ہے اس کا کمال خوبیوں کے حاصل کرنے سے ہے مگر محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم خواہان صفات حسنہ کو بلکہ صفات حسنہ کو بھی کامل بنانے کے لیے تشریف لائے، خود ہی فرمایا ''بعثت لا تمم مکارم الاخلاق ۔ ترجمہ: میں اخلاق حسنہ (پاکیزہ خصلتوں) کی تکمیل کے لیے مبعوث ہوا ہوں۔ آپ کی عبادتیں اور کھانا پینا تعلیم وتشریع امت کے لیے تھے۔

دل فریبان نباتی ہمہ زیور بستند
دلبر ماست کہ با حسن خداداد آمد

مدارج النبوۃ ص ۳۴ ج ۱ میں ہے، اعمال وطاعات وعبادات ہمہ برائے مجرد تعلیم وتشریع بود بے آنکہ در نفس شریف وے آثار وانوار پیدا گردد''

(ترجمہ) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اعمال وطاعات وعبادتیں سب صرف تعلیم وتشریع کے لیے تھیں سوا اس کے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نفس شریف میں آثار وانوار ظاہر کریں۔

اور زرقانی شریف ص ۶۰، ج ۵ میں ہے۔ کان علیه السلام بشری الظاهر ملکوتی الباطن و کان علیه السلام لا یاتی الی شیء من الاحوال البشریة الا تانیسا لا متہ وتشریعاً لها لیقتدی به لا انه محتاج الی شیء من ذلک بحینا لو ترکه لا ضربه ولذا کان یواصل الصوم۔

ترجمہ: نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بشری الظاہر اور ملکوتی الباطن تھے اور



حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام احوال بشریہ میں سے کسی چیز کی طرف نہیں آتے تھے مگر اپنی امت کی تانیس وتشریع کے لیے تاکہ آپ کو دیکھ کر آپ کی امت اقتداء کرے نہ یہ کہ آپ ان سے کسی چیز کے محتاج تھے اس طرح کہ اگر اسے چھوڑ دیں تو آپ کو ضرر دے اور اسی لیے صوم وصال رکھتے تھے۔

بخاری شریف ص ۱۷۶ ج ۲۔ (مصری) میں ہے کہ جب صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین بھی صوم وصال رکھنے لگے تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ لا تواصلوا قالوا انک تواصل قال انی لست مثلکم یعنی۔ تم صوم وصال نہ رکھو اصحابہ کرام نے عرض کی کہ آپ تو رکھتے ہیں فرمایا بے شک میں تمہاری مثل نہیں ہوں۔

اس حدیث پاک سے معلوم ہوا کہ آپ کے خاصے مبارکہ آپ کی بے مثلیت کے اظہار کے لیے تھے کہ صحابہ کرام کو ''لست مثلکم'' سے جواب دیا۔

مذکور الصدر آیہ کریمہ میں بھی آپ کے کمالات ذات وصفات کے پھول کھلے نظر آرہے ہیں۔ واصبر نفسک مع الذین یدعون ربهم بالغدوة والعشی ہے آپ کی معیت مبارکہ صبح وشام اپنے رب کو پکارنے والوں کے لیے ثابت ہے اور اس میں اہل مکہ یا اہل مدینہ یا کسی زمانے کی کوئی تخصیص نہیں سب کو عام ہے کہ الذین یومنون بالغیب کی طرح یہاں بھی صلہ عام ہی ہے جس سے معلوم ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سب رب کو پکارنے والوں کے ساتھ حاضر وموجود ہیں اور ولا تعد عینک عنهم یعنی آپ کی آنکھیں ان کو چھوڑیں نہ'' سے آپ کا ناظر ہونا ثابت ہوتا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ کو پکارنے والے ساری دنیا میں پھیلے ہوئے ہیں تو ثابت ہوا کہ آپ سب دنیا میں حاضر وناظر ہیں جو متعدد آیات واحادیث سے ثابت ہے:

(۱) یا ایھا النبی انا ارسلنک شاھداً و مبشراً و نذیراً و داعیاً الی اللہ باذنہ و سراجاً منیراً۔

ترجمہ: اے غیب کی خبریں بتانے والے بے شک ہم نے تم کو بھیجا حاضر و ناظر اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا:

اس آیت کریمہ کے متعدد کلموں کے عموم سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حاضر و ناظر ہونا ثابت ہے خصوصاً کلمہ ''شاھدا'' کہ اس کا معنی ہی حاضر و ناظر ہے۔

مفردات امام راغب میں ہے۔

الشھود و الشھادۃ الحضور مع المشاھدۃ اما بالبصر او بالبصیرۃ۔

(ترجمہ) یعنی شہود و شہادت (مبدء شاہد) حضور مع المشاہدہ کا نام ہے بصر سے ہو یا بصیرت سے۔

اور مدارج النبوت ص ۲۶۰ ج ا میں ہے۔

شاہد یعنی عالم و حاضر بحال امت و تصدیق نجات و ہلاکت ایشاں

(ترجمہ) یعنی شاہد سے مراد ہے امت کے حال اس کی تصدیق، تکذیب، ہلاکت، نجات کے ساتھ عالم و ناظر۔

(۲) النبی اولی بالمومنین من انفسھم۔

ترجمہ: یہ نبی صلی اللہ علیہ تعالیٰ وسلم مسلمانوں کے ان کی جانوں سے بھی زیادہ قریب ہے۔

نبی کا معنی ہے غیب پر مطلع۔ زرقانی ص ۲۱۰ میں ہے۔ النبوۃ ھی الاعلام علی الغیب۔

یعنی نبوت جس سے ''نبی'' مشتق ہے غیب کے جنوانے کا نام ہے تو پتہ چلا کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مومنین کے بہت قریب ہیں اور رازوں پر باخبر بھی ہیں



جس سے آپ کا حاضر و ناظر ہونا ثابت ہے۔

(۳) لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمومنین روف رحیم۔

ترجمہ: ضرور تشریف لائے تمہارے پاس تم میں سے ایسے بڑے رسول جن پر تمہارا مشقت میں پڑنا گراں ہے۔ تم پر حریص ہیں، سب مومنین پر رؤف و رحیم ہیں۔

اس آیت کریمہ سے بھی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حاضر ناظر ہونا واضح ہو رہا ہے کہ فرمایا گیا تمہارے پاس تشریف لائے حالانکہ مخاطب زمین میں پھیلے ہوئے ہیں پھر فرمایا تمہارا مشقت میں پڑنا ان پر گراں ہے یہ اسی لیے کہ آپ مصیبت زدوں کے شاہد ہیں پھر مومنین کے ساتھ بخشش و رحمت فرمانا بھی شاہد ہی کا کام ہے۔ پھر للمومنین نہ فرمایا بالمومنین فرمایا اور با میں اصل الصاق ہے (ملانا) جس سے آپ کا قرب اور بھی واضح ہو رہا ہے۔

(۴) تبارک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیراً۔

ترجمہ: برکت والا ہے وہ کہ جس نے اتارا قرآن اپنے خاص عبد پر جو سارے جہان کو ڈر سنانے والا ہو، اور فرمایا۔

وما ارسلنک الا رحمۃ للعلمین۔

ترجمہ: اور ہم نے تم کو نہیں بھیجا مگر رحمت تمام جہانوں کے لیے۔

سب جہان کو ڈر سنانا اور رحمت ہونا شاہد ہی کا کام ہے

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوۃ میں فرماتے ہیں۔

بداں کہ وے علیہ السلام مے بیند وے شنود کلام ترا زیرا کہ وے علیہ السلام متصف است بصفات الٰہی و یکے از صفات الٰہی آنست کہ انا جلیس من ذکرنی

(ترجمہ) جان کہ حضور علیہ السلام دیکھتے ہیں اور سنتے ہیں تمہارے کلام کو کیونکہ حضور علیہ السلام صفات الٰہیہ سے متصف ہیں اور اللہ تعالیٰ کی ایک صفت یہ بھی ہے کہ میں اپنے ذکر کرنے والے کا ہم نشین ہوں۔

ملا علی قاری علیہ الرحمۃ شرح شفاء ص ۱۱۷ میں فرماتے ہیں۔

''لان روحه علیه السلام حاضر فی بیوت اهل الاسلام۔

یعنی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا روح مبارک مسلمانوں کے گھروں میں حاضر ہے،

پھر موصول میں شرط یہ ہے کہ مخاطب کو صلہ کا علم ہو، مختصر معانی میں ہے

''الموصول فانه لیشترط تقدم العلم بالصلة۔

بیضاوی شریف میں التی وقودها الناس والحجارة کے تحت لکھا ہے۔

فانها یجب ان یکون قصة معلومةً۔

(ترجمہ) تو بے شک صلہ، واجب ہے کہ مخاطب کو اس کا علم ہو،

یہاں صلہ میں دو چیزیں مذکور ہیں ایک یدعون ربهم بالغدوة والعشی جو ظاہر کی چیز ہے اور دوسری یریدون وجهه جو باطن اور دل کے ساتھ متعلق ہے جس سے معلوم ہوا کہ نبی کریم رؤف رحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کی یاد کرنے والوں کے ظاہر کو بھی جانتے ہیں باطن کو بھی۔ اور یہ بھی متعدد آیات واحادیث سے ثابت ہے،

علمک مالم تکن تعلم و کان فضل الله علیک عظیماً،

ترجمہ: اور تمہیں سکھا دیا جو تم نہ جانتے تھے اور اللہ تعالیٰ کا آپ پر بڑا فضل ہے۔

اس آیت سے صاف صاف ظاہر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ



علیہ وسلم کو تمام علوم ظاہر و باطن کے عطا فرما دیے ہیں،

ونزلنا علیک الکتب تبیانا لکل شیی۔

ترجمہ: اور ہم نے آپ پر قرآن اتارا کہ ہر چیز کا روشن بیان ہے اور فرمایا۔

الرحمن علم القران خلق الانسان علمه البیان۔

ترجمہ: رحمٰن نے اپنے محبوب کو قرآن سکھایا، انسانیت کی جان محمد کو پیدا کیا، ماکان و مایکون کا بیان انہیں سکھایا،

تفسیر خازن وغیرہ میں ہے انسان سے مراد حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں اور ''بیان'' سے مراد تمام ماکان و مایکون کا علم ہے یعنی ہم نے انہیں سارے غیبی علوم بخشے،

سبحان اللہ! جب پڑھانے والا خدا اور پڑھنے والے...... محبوب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جو کتاب پڑھی وہ قرآن، جس میں ہر چیز کا بیان ہے تو اب علم مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں نقص کا گمان کیسے؟

پھر یہاں فرمایا اپنے نفس (جان) کو عبادت کرنے والوں کے ساتھ رکھئے اور آگے فرمایا۔

ولا تطع من اغفلنا قلبه عن ذکرنا۔

یعنی ان کا کہنا نہ مانو جس کا قلب ہم نے اپنے ذکر سے غافل کر دیا ہے

اور یہ حکم اسے ہی ہو سکتے ہیں جو سب کے دلوں پر نظر رکھتے ہوں اور امتیاز کر سکتے ہوں کہ تکلیف مالایطاق محال ہے۔ الحاصل جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے کمالات ذات و صفات کی نظیر و مثال دائرہ امکاں سے ہی باہر ہے۔

وہم باطل ہے کہ ممکن ہو مثال محبوب

آپ کی مبارک آمد مومنین کے لیے یقیناً اللہ تعالیٰ کا خاص انعام اور فضل و

رحمت ہے جس کی خوشیاں ایمان مومن کا تقاضا ہے اور آیاتِ قرآنیہ میں اس شہنشاہ کون و مکان صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مبارک میلاد و آمد کا مختلف انداز کے ساتھ جابجا تذکرہ ہے۔

فرمایا۔ قدجاء کم من اللہ نور و کتاب مبین۔

ترجمہ: بے شک تمہاری طرف اللہ کی طرف سے ایک نور (محمد ﷺ) آیا اور روشن کتاب

کہیں فرمایا لقد من اللہ علی المومنین اذ بعث فیھم رسولاً من انفسھم یتلوا علیھم ایاتہ و یزکیھم۔

بے شک اللہ کا بڑا احسان ہوا مسلمانوں پر کہ ان میں انہیں میں سے ایک رسول بھیجا جو ان پر اس کی آئتیں پڑھتا ہے اور انہیں پاک کرتا ہے۔

نوٹ: یہ رسالہ مکمل طور پر دستیاب نہ ہو سکا۔ جتنا ملا اتنا ہی پیش کر دیا ہے۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ



# انتساب

اُن خوشگوار یادوں

اور

لامحدود محبتوں کے نام

جو

مذہب مہذب سے وابستہ ہیں

محمد خدا بخش اظہر

# علماء دیوبند حضرات سے




خلاصہ سوال ۱، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حاضر و ناظر ہونا قرآن و حدیث سے کہاں ثابت ہے؟

خلاصہ سوال ۲، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حاضر و ناظر ہونا کتب عقائد سے کہاں ثابت ہے۔

خلاصہ سوال ۳، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دنیا میں آنے سے قبل بھی حاضر و ناظر تھے یا نہیں؟

خلاصہ سوال ۴، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اپنی نورانیت سے حاضر و ناظر ہیں یا جسمانیت سے

خلاصہ سوال ۵ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاضر و ناظر ہونے کا رُتبہ کب ملا؟

خلاصہ سوال ۶، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں تو نظر کیوں نہیں آتے؟

خلاصہ سوال ۷، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم موجود ہیں تو پھر آپکے جسم کی خوشبو کیوں نہیں آتی

خلاصہ سوال ۸، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں تو بلند آواز سے تم کیوں بولتے ہو

خلاصہ سوال ۹، اگر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاضر و ناظر مانیں تو معراج جسمانی کا انکار ہوتا ہے

خلاصہ سوال ۱۰، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں تو قبر میں عذاب کیوں ہوتا ہے!

خلاصہ سوال ۱۱ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں تو پھر محیط ہوتے اور یہ صفت خدا کی ہے۔






بخدمتِ اقدس

سیدی وسندی غزالیٔ زماں، رازیٔ دوراں اُستاذیم

## علامہ سید احمد سعید شاہ صاحب کاظمی

مدظلہٗ العالی

ع

گر قبول اُفتد زہے عزّو شرف



خاکپائے علماء و اولیاء

## محمد خدا بخش اظہر غفرلہٗ



# تمہید

## مسلمان بھائیو!

انبیاء علیہم السلام صحابہ و اہلِ بیت کرام علماء اولیاءِ عظام صراطِ مستقیم مذہب مہذب اسلام کے روشن مینار ہیں۔ مسلمان بھائیوں کو ان ہی حضرات کے عقائد اور اعمال کی پیروی ضروری ہے۔ یہی حکمِ خداوندی ہے اور فرمانِ مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ یعنی نیک عقائد اور نیک اعمال دین ہے

اور تمام دین کی جان

ادب و عشق رسول صلی علیہ وسلم ہے اور بے ادبی کفر ہے





# مقدمۃ الکتاب

آیت کریمہ

يَآ اَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا

ترجمہ :۔ اے غیب کی خبریں بتانے والے نبی بے شک ہم نے بھیجا تمہیں حاضر و ناظر

در نظر بود شش مقامات العباد
زیں سبب نامش خدا شاہد نہاد

(مولانا روم)

ناظرین با تمکین کی خدمت میں عرض ہے کہ طالب العلمی کے زمانہ میں جب میں نے شجاع آباد میں مذہب مہذب اہلِ سنت کا کام شروع کیا تو کوئی مسجد بھی اہلسنت کے پاس نہیں تھی۔ ایک صاحب ملک گُل محمد نامی کا مکان کرایہ پر لیا اور خدا و رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بھروسہ پہ دین کا پرچار شروع کیا تو ہمارے کچھ بھائیوں کو ناگوار گزرا۔ خصوصاً قاضی احسان احمد صاحب شجاع آبادی کو۔ جو بہت بڑے ذی اثر آدمی تھے۔ تمام شہر کے معززین کو جناب قاضی صاحب نے جمع کیا اور پتہ نہیں کیا کہا؟

صبح کو شیخ عبدالرحیم صاحب ہانسوی صدر سٹی مسلم لیگ شجاع آباد تمام معززینِ شہر کو ساتھ لیکر میرے پاس آئے اور نہایت غصہ سے ساتھ فرمایا۔ آپ کل دیو بندی اور بریلوی کا فرق تحریر کر کے ہمیں دیں ورنہ

پرسوں میں تمہیں جیل بھجوا دوں گا۔"

شیخ عبدالرحیم صاحب کے فرمان پر میں نے یہ فرق تحریر کر کے دیوبندی اور بریلوی حضرات کی کتابوں کے حوالے سے بلکہ چھپوا کے پیش کیا۔ البتہ برکتاً کتابچہ کے سرورق پر قرآن پاک کی آیت کریمہ اِنَّا اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا لکھ دی۔ اور شاہد کا ترجمہ حاضر و ناظر کیا۔

جب علماء کرام دیوبندی حضرات نے وہ کتابچہ دیکھا تو اس کا جواب تو نہ دیا۔ پر مسئلہ حاضر و ناظر پر ایک کتابچہ "فیصلہ کن گذارشات" کے نام سے شائع کر دیا اور اس میں حاضر و ناظر پر چند اہم سوالات لکھ دیئے۔ جس پر فقیر نے یہ کتابچہ تحریر کیا۔ اُن سوالات کے نمبروار جواب دیئے اور پھر گیارہ سوال کیئے جن کا آج تک علماء دیوبند حضرات نے جواب نہیں دیا۔

اس کتابچہ میں اُن حضرات کے سوالات کے جوابات بھی غور سے پڑھیں اور میرے سوالات بھی ملاحظہ فرمائیں۔ اگر یہ بات طے ہو جائے تو ہمارا اپنے بھائیوں سے کوئی اختلاف بھی نہیں۔

ہمارا اختلاف صرف اور صرف اسی ادب و بے ادبی کے مسئلہ میں ہے۔ جو علماء دیوبند نے اپنی معتبر کتابوں میں تحریر فرمائے ہیں حوالہ جات دیکھنے کے واسطے میرا کتابچہ "دیوبندی اور بریلوی میں فرق" ملاحظہ کریں۔

میں نے اس میں کتابوں کے نام صفحہ سطر مطبع وغیرہ سب کچھ لکھ دیا ہے۔






ہمارا مذہب مہذب اسلام اتحاد و اتفاق کا سبق دیتا ہے۔ اس وقت تو تمام دنیا کے مسلمانوں کو اس کی اشد ضرورت ہے لہذا۔ میں تمام شیعہ سُنی دیوبندی بریلوی بھائیوں کو اتحاد کی دعوت دیتا ہُوں اور درخواست کرتا ہوں کہ مسائل میں اختلاف کرو پر ادب و عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تو جان دین ہے سب کے سب اس مسئلہ پر اتفاق کر لو کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام، اہل بیت عظام اولیائے پاک، بزرگان دین اور ماں باپ کا ادب فرض عین ہے

مسلمان تو مسلمان

کوئی مذہب بھی ایسا نہیں

جو بے ادبی اکابر کا قائل ہو۔ پھر مسلمان حضرات کیوں اپنی کتابوں میں ایسے الفاظ تحریر کریں۔ جو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی بے ادبی پر مشتمل ہوں

کیوں کہ

اصل ایمان احترام مصطفیٰ




مسلمان بھائیو! حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر و ناظر پر سوالات کے جوابات سے پہلے یہ عرض کر دینا ضروری سمجھتا ہوں کہ ہم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دو وجودِ پاک مانتے ہیں۔

ایک اوّل جو نورانی ہے ۔ دُوسرا آخر

جو

بشری اور جسمانی ہے ۔ پر بشری سے مراد بھی عام لوگوں جیسا نہیں بلکہ حضور نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود بشری بھی بشریت کے ہر نقص اور عیب سے پاک اور انتہائی لطیف و نظیف اور نہایت پاکیزہ ہے جس کا تصور بھی کوئی بشر نہیں کر سکتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وجودِ اوّل بے شمار آیات قرآن پاک اور احادیث سے ثابت ہے۔ مثال کے طور پر چند آیاتِ پاک اور احادیثِ پاک پیش کرتا ہوں۔

آپ غور سے ملاحظہ فرمائیں وہ آیات یہ ہیں:۔

آیت ۱ انا اوّل المسلمین۔ آیت ۲ قد جاءکم من اللہ نورٌ

آیت ۳ سراجا منیرا ۵ وغیرہ سے وجود اوّل نورانی مراد ہے۔ نہ بشری۔ اور جسمانی



حدیث ۱

عن ابی ھریرۃ قال قالوا یارسول اللہ متی وجبت لک النبوۃ قال وآدم بین الروح والجسد (رواہ الترمذی)

ترجمہ:۔ حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا (مشکوٰۃ شریف ص ۵۱۳) کہ صحابہ کرام نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کے لئے نبوت کب متحقق ہوئی، فرمایا درانحالیکہ آدم علیہ السلام روح اور جسم کے درمیان تھے۔

حدیث ۲

جعلتک اوّل النبیین خلقا وآخرھم بعثا (توراۃ شریف)

ترجمہ:۔ میں مکتوب تھا اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں آپ کو اصل خلقت میں اوّل انبیاء بنایا اور دنیاوی بعثت میں آخر انبیاء۔

ان پاک آیات اور احادیث سے ثابت ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دو وجودِ پاک ہیں۔ ایک اول خلقت میں دوسرا دنیاوی بعثت میں۔

اب میں یہ ثابت کرتا ہوں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا۔ اوّل وجود پاک نورانی ہے۔ دیکھئے ابنِ عساکر کی روایت ہے:۔

عن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما خلق اللہ عزوجل آدم علیہ السلام اخبر ببنیہ فجعل یریٰ فضائل بعضھم علیٰ بعض فرای نورا ساطعا فی اسفلھم قال یارب من ھذا قال ھذا ابنک احمد ھو الاوّل ھو الآخر وھو اوّل شافع واوّل مشفع رواہ ابن عساکر کذا فی الکنز

(ختم النبوۃ فی الحدیث ص ۳۷)

ترجمہ:۔ حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ:۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ عزّ وجل نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا تو انہیں ان کی اولاد پر مطلع کیا تو آدم علیہ السلام نے ان کے بعض کے فضائل کو بعض پر ملاحظ فرمایا تو انہوں نے ایک چمکتا ہوا نور ان کی نچلی جانب دیکھا عرض کیا اے رب تعالیٰ یہ کون ہیں؟

اللہ تعالیٰ نے فرمایا یہ تمہارے بیٹے احمد مجتبےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں یہی اوّل ہیں اور یہی آخر ہیں یہی سب سے پہلے شفاعت کرنے والے اور یہی سب سے پہلے شفاعت قبول کئے ہوئے ہیں۔ اس حدیث پاک میں نوراً ساطعاً کے الفاظ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے وجود اول نورانی کے نور مبین ہونے کی چمکتی ہوئی دلیل ہیں۔ اسی طرح ہزار ہا دلائل شرعیہ موجود ہیں۔

امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر کبیر کی جلد ۲ صفحہ ۴۵۵ میں فرماتے ہیں

والرابع ان الملئکۃ امروا بالسجود لأدم لاجل ان نور محمد علیہ السلام کان فی جبھۃ آدم

ترجمہ:۔ چوتھی بات یہ ہے کہ فرشتوں کو آدم علیہ السلام کے لئے سجدہ کا حکم اس واسطے دیا گیا تھا کہ ان کی پیشانی میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نور تھا۔ اسی طرح بے شمار محدثین مفسرین نے تحریر فرمایا ہے۔ چند حوالے بطور مثال پیش کئے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دو وجود پاک ہیں۔ ایک نورانی اول اور دوسرا روحانی بشری آخری۔ اور دونوں کے احکام الگ ہیں۔

مولانا اشرف علی صاحب تھانوی نشر الطیب ص۱۶ پر نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے بیان میں حضرت جابر والی حدیث حاشیہ پر لکھی کہ۔

یا جابر ان اللہ تعالیٰ خلق قبل الاشیاء نور نبیک من نورہ

یعنی اے جابر! اللہ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے

نور سے پیدا کیا۔

ناظرین کرام نے اچھی طرح سمجھ لیا ہوگا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود اول نوری ہے ۔ اور وجود دوسرا بشری اور جسمانی ہے ۔

اس تمہید کے بعد عرض ہے کہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وجودِ نورانی اور وجودِ بشری جسمانی کے کمالات اور احکام الگ الگ ہیں ۔ ایک کا قیاس دوسرے پر کرنا گمراہی اور جہالت ہے ۔

ہم قرآن کریم سے ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس کو ذہن نشین کرنے کے بعد ہمارے بیان کو سمجھنے میں معزز قارئین ذرہ برابر دشواری محسوس نہیں کریں گے ۔

اللہ تعالیٰ قرآن پاک میں فرماتا ہے :۔

مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِنْ رِجَالِكُمْ

ترجمہ :۔ یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں

اور دوسری جگہ قرآن کریم میں ارشاد ہے :۔

اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗ اُمَّهٰتُهُمْ

ترجمہ :۔ یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایمان والوں کے ساتھ ان کی جانوں سے زیادہ قریب ہیں اور ان کی بیویاں ایمان والوں کی مائیں ہیں ۔

اس آیتِ پاک میں حضرت ابی بن کعب ابنِ عباس معاویہ مجاہد عکرمہ عبداللہ ابن مسعود وغیرھم رضی اللہ عنہم اجمعین سے وھو اب لھم کی قراۃ منقول ہے ملاحظہ فرمائیے :۔

۱۔ تفسیر ابن کثیر جلد ۳ صہ ۴۶۸ مطبوعہ مصر ،

۲ تفسیر مدارک التنزیل مطبوعہ مصر جلد ۳ ص ۳۳۵ ،
۳ تفسیر ابن جریر پارہ ۲۱ ص ۷۰ مطبوعہ مصر ، ۴ تفسیر کبیر جلد ۶ ص ۷۷۳ مطبوعہ مصر
۵ تفسیر ابو سعود جلد ۶ ص ۷۶۶ مطبوعہ مصر ، ۶ تفسیر روح المعانی پارہ ۲۱ صفحہ ۱۳۶ مطبوعہ مصر ، ۷ تفسیر معالم التنزیل جلد ۵ ص ۱۹۱
۸ تفسیر مظہری پارہ ۲۱ ص ۳۸ مطبوعہ دہلی ، ۹ تفسیر بیضاوی پارہ ۲۱
۱۰ تفسیر روح البیان جلد ۷ ص ۱۳۹ تا ص ۱۴۰
۱۱ تفسیر اسرار الفاتحہ ص ۱۵۵ ، ان گیارہ معتبر تفاسیر میں مفسرین نے یہ معنی کئے ہیں ۔

آیت مذکورہ کے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ۔ ایمان والوں کے باپ ہیں ۔ اب جو شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نورانی وجود اول کا منکر ہے وہ دونوں آیات پاک کو آپس میں متضاد قرار دے گا ۔ لیکن صحیح العقیدہ مومن مسلمان قرآن پاک میں اور شریعت پاک میں تضاد اور اختلاف پیدا کرنے کی بجائے یہی کہے گا کہ قرآن و حدیث بالکل صادق ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا باپ نہ ہونا جسمانی وصف ہے اور باپ ہونا نورانی اور روحانی کمال ہے ۔ یعنی ابوبیت کی نفی جسمانی اور بشری ابوبیت کی ہے ۔ اور اثبات نورانی اور روحانی ابوبیت کا ہے تضاد کوئی نہیں ۔

پس ثابت ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حاضر و ناظر ہونا جسمانی اور بشری وصف نہیں ۔ بلکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وجود اول نورانی ۔۔ اور روحانی کا کمال ہے ۔ دیوبندی حضرات لوگوں کو مغالطے دیتے ہیں ۔ اور جسمانی اور بشری وصف جان کر غلط اور بے بنیاد سوالات کی بھرمار کر دی ہے ۔



اس مختصر تمہید کے بعد ہم نمبر وار تمام اعتراضات کے جوابات لکھتے ہیں ۔ ناظرین کرام غور سے پڑھیں اور انصاف کریں ۔

# اعتراضات اور جوابات

اعتراض ۱ کا خلاصہ یہ ہے کہ شاہدًا کے معنیٰ میں حاضر و ناظر کا لفظ کس مفسر نے کونسی تفسیر میں لکھا ہے اور قرآن و حدیث میں کہاں سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حاضر و ناظر ہونا ثابت ہے ۔ ؟

## جواب اعتراض ۱

اس اعتراض کا جواب یہ ہے کہ لفظ حاضر و ناظر تو ایک نیا محاورہ ہے اور جدید عنوان ہے ۔ یاد رکھئے کسی لفظ اور عنوان کے لئے ضروری نہیں کہ وہ بعینہٖ نصوص شرعیہ میں وارد ہو ۔ البتہ اس کے معنیٰ کا دلائل شرعیہ سے ثابت ہو جانا اس کے صحیح ہونے کے لئے کافی ہو جاتا ہے ورنہ ۔ میں علماء دیوبند حضرات سے پوچھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ کے حاضر و ناظر ہونے میں تو کسی کو اختلاف نہیں پھر آپ ہی بتائیں کہ لفظ حاضر و ناظر اللہ تعالیٰ کے لئے قرآن و حدیث میں کہاں ہے ؟ بالکل نہیں ۔

ہاں ! یہ کہا جائے گا کہ لفظ حاضر و ناظر تو نہیں پر اس کے مجازی معنی

سمیعٌ بصیر علیم وغیرہ قرآن و حدیث میں موجود ہیں۔ لہٰذا خدا تعالیٰ حاضر و ناظر ہے

اسی طرح نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے قرآن و حدیث میں شاہد۔ سمیع بصیر موجود ہے لہٰذا ثابت ہوا کہ لفظ حاضر و ناظر بعینہٖ تو دلائل شرعیہ میں نہ خدا تعالیٰ کے لئے ہے نہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے۔! پر اس کے جو معنیٰ اللہ تعالیٰ کی شان کے لائق ہیں وہ قرآن و حدیث میں موجود ہیں اور اسی لفظ حاضر و ناظر کے جو معنیٰ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کے لائق قرآن و حدیث میں بے شمار جگہ موجود ہیں۔

مثلاً یہی لفظ شاھدًا قرآن پاک میں حضور کی شان میں موجود ہے ملاحظہ فرمائیں مفسرین کے اقوال لغتِ قرآن پاک کی مشہور کتاب مفردات امام اصفہانی صـ ۲۶۹ "الشہادۃ والشہود الحضور مع المشاہدۃ اما بالبصر او بالبصیرۃ"

شہادت اور شہود کے معنیٰ ہیں ظاہری یا باطنی نظر کے ساتھ دیکھتے ہوئے حاضر ہونا اور یہی ناظر کا مفہوم ہے۔

اسی طرح تمام معتبر مفسرین نے تفسیر ابو سعود جلد ۶ صـ ۷۹۰ مطبوعہ مصر۔ تفسیر جمل جلد ۳ صـ ۴۴۲ مطبوعہ مصر، تفسیر مدارک التنزیل جلد ۳ صـ ۲۳۵۔ تفسیر بیضاوی جلد ۲ صـ ۱۹۷۔ تفسیر روح المعانی پارہ ۲۲ صـ ۴۲۔ سب مفسرین نے شاہدًا کا مفہوم حاضر و ناظر شہادت اور شہود کے ترجمہ میں لفظ الحضور لکھا ہے جس کے معنیٰ ہیں ظاہری یا باطنی نظر سے دیکھنا تو قرآن و حدیث اور دلائل شرعیہ سے ثابت ہو گیا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم باذن اللہ وجودِ اوّل نورانی اور روحانی



سے ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں۔

یہ تو صرف اور صرف ایک آیت مبارک اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ شَاهِدًا کی تحقیق اور تفسیر کی وضاحت کی ہے۔ اس قسم کی بے شمار آیات احادیث اور دلائل شرعیہ موجود ہیں۔ دیانت دار کے واسطے اتنا ہی کافی ہے۔

خدا تعالیٰ ہم سب کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کو اسی طرح ماننے کی توفیق دے جس طرح اس نے اپنے حبیب کو شان عطا فرمائی ہے۔

(آمین ثم آمین)

## اعتراض ۲ کا خلاصہ یہ ہے کہ کتب عقائد سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حاضر و ناظر ہونا ثابت کریں۔

## اس کا جواب یہ ہے

کہ مفردات امام راغب اصفہانی اور تمام معتبر تفاسیر میں مفسرین نے جو "شاہدًا" کے ترجمہ میں حاضر و ناظر مراد لئے ہیں۔

کیا علمائے کرام دیوبند حضرات کے نزدیک یہ تمام مفسرین علیہ الرحمۃ کتب عقائد کے خلاف ہیں ہرگز نہیں یہ تمام مفسرین کرام اہل سنت ہیں اور ان کے اقوال کتب عقائد کے بالکل مطابق ہیں۔






کا خلاصہ یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا روحانیت کے ساتھ حاضر و ناظر ہونا قرآن پاک کی آیات کے خلاف ہے۔

## اس کا جواب یہ ہے کہ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی روحانیت اور نورانیت کے ساتھ جسم مثالی سے حاضر و ناظر ہیں اور آپ کے خیال میں جو آیات ہیں وہ جسم عنصری بشریت کے اعتبار سے ہیں۔ روحانیت اور جسم مثالی کے اعتبار سے ہرگز ہرگز نہیں، دیکھئے علامہ امام احمد صاوی مالکی علیہ الرحمۃ آپ کی پیش کردہ آیت کے ماتحت تفسیر صاوی جلد ۳ ص ۱۸۲ مطبوعہ مصر میں فرماتے ہیں:-

وماکنت بجانب الطور اذ نادینا ھذا بالنظر
للعالم الجسمانی لاقامۃ الحجۃ علی الخصم واما بالنظر
للعالم الروحانی فھو حاضر کل رسول وما وقع لہ ٥

خلاصہ اس عبارت کا یہ ہے کہ ارسال رسل اور ان کے زمانۂ رسالت کے اوپر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا حاضر و ناظر نہ ہونا عالم جسمانی کے اعتبار سے ہے۔ اور اگر عالم نورانی اور روحانی کے اعتبار سے دیکھا جائے تو حضور پاک آدم علیہ السلام کے زمانہ سے لیکر اپنے جسم شریف کے ظاہر ہونے کے زمانہ تک ہر رسول کی رسالت اور ان کے تمام زمانوں کے تمام واقعات پر حاضر و ناظر ہیں۔ لیکن



یہ ایسی باتیں ہیں جن کے ساتھ اہل عناد کو خطاب نہیں کیا جاتا بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ان نورانی اور روحانی کمالات کے قائل سچے مومن ہیں




اعتراض نمبر ۴ کا خلاصہ یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حاضر و ناظر ہونے کا رتبہ کب ملا؟

## اس کا جواب یہ ہے کہ

ہم ثابت کر چکے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے شاہد ہونے کا معنیٰ حضور کا حاضر و ناظر ہونا ہے۔ اس لئے جس وقت اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب کو شاہد بنایا اسی وقت سے یہ کمال حاضر و ناظر ہونے کا بھی عطا فرمایا۔ اب کسی کے جلنے سے کیا ہوتا ہے۔ وہ تو نورانی اور روحانی وجود سے ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں۔ کیونکہ
وہ رحمۃ للعٰلمین ہیں۔ وہ اولیٰ بالمؤمنین ہیں۔




اعتراض نمبر ۵ کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم جسمانی وجود سے حاضر و ناظر ہیں تو آپ کا جسم شریف نظر کیوں نہیں آتا-؟

## اس کا جواب یہ ہے کہ

جسمانی وجود شریف تو نظر آئے جب بشریت مطہرہ کے ساتھ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حاضر و ناظر مانیں۔ ہم تو جسم مثالی مانتے ہیں اور وہ اس قدر لطیف و نظیف ہے کہ بشری نگاہ محسوس نہیں کر سکتی تاوقتیکہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب کا جمال دکھا کر اس بشر کے اکرام کا ارادہ نہ فرمائے اس لئے جسم اقدس کے نظر نہ آنے پر حدیث کا مطالبہ کرنا لغو اور بے معنیٰ ہے۔ ہزاروں لاکھوں چیزیں ایسی ہیں کہ وہ موجود ضرور ہیں پر نظر نہیں آتیں۔ خود ہماری روح جسم کے ذرہ ذرہ میں موجود ہے پر نظر نہیں آتی۔ پھول پھل عطر وغیرہ کی خوشبو موجود ہے پر نظر نہیں آتی۔ اپنی لطافت اور نظافت کی وجہ سے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تو دنیا کی ہر لطیف اور نظیف چیز سے بہت زیادہ لطیف اور نظیف ہیں۔




اعتراض ۶ کا خلاصہ یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم حاضر و ناظر ہیں تو آپ کے جسم اقدس کی خوشبو کیوں نہیں آتی۔

## اس کا جواب یہ ہے کہ

خوشبو کا مہکنا بشریت مطہرہ اور جسم اقدس کی صفت ہے اور حضور علیہ السلام کا موجود ہونا ہر جگہ نورانیت اور روحانیت سے ہے۔



اس لئے خوشبو کے محسوس نہ ہونے پر اعتراض کرنا حماقت اور جہالت ہے۔ اعتراض وہ کرو جو بنتا ہو۔




اعتراض ۷ کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر حضور علیہ السلام حاضر و ناظر ہیں تو بلند آواز سے کیوں بولتے ہو یہ تو بے ادبی ہے۔

## اس کا جواب یہ ہے کہ

ہر جگہ اور ہر وقت اونچی آواز سے بچنا طاقتِ بشری سے باہر ہے اور جو چیز طاقتِ بشری سے باہر ہو آدمی اس کا مکلف نہیں ہو سکتا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا"

دیکھئے بخاری شریف، مسلم شریف، متفق علیہ حدیث ہے کہ حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ تعالیٰ عنہ آیت کریمہ "لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ" کے نازل ہونے کے بعد اپنے گھر میں بیٹھ گئے۔ جب اُن سے وجہ پوچھی تو انہوں نے فرمایا:-

میری آواز اونچی ہے اس لئے ڈرتا ہوں کہ کہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی آواز سے اونچی ہو جائے اور میں اہلِ نار سے ہو جاؤں تو اس کے جواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:-

بَلْ هُوَ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ ۔ وہ ثابت بن قیس اہلِ نار سے

